تبارک الذی نزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعلمین نذیرا

موضح الفرقان

# تفسیر عثمانی

رحمہ اللہ تعالیٰ

ترجمہ: شیخ الہند مولانا محمود الحسن رحمہ اللہ

تفسیر: علامہ شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ

تعارف و فہرست: مولینا محمد اشفاق احمد

عالمین پبلیکیشنز پریس ۰ لاہور

**تفسیر عثمانی کا کثرت سے مطالعہ کیجیے جسے شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے ہماری دنیا اور آخرت کے تمام مسائل کا حل اس میں موجود ہے۔**

نوٹ:۔ تفسیر عثمانی (انگریزی) کے دس پارے بھی دستیاب ہیں۔ مع فہرست مضامین

56, JACOB LINE
KARACHI-3
PHONE : 70709

EHTISHAMUL HAQ THANVI

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضرت شیخ الاسلام علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کے برادرِ بزرگ مولانا مطلوب الرحمٰن عثمانی
کے خلیفہ مولانا محمد اشفاق احمد صاحب نے حضرت عثمانی اور شیخ الہند مولانا محمود الحسن رحمہما اللہ
کے مرتب کردہ فوائد القرآن کو تفسیر عثمانی کی صورت میں چھاپ کر ایک بڑی علمی اور
تبلیغی خدمت انجام دی ہے بالخصوص اس دور میں جب کہ خارجی ذہن رکھنے والے اور
تجدید و احیاء دین کے دعویدار اہل باطل کی تفسیریں دیکھ کر نوجوان گمراہ ہو رہے ہیں یہ خدمت
وقت کی اہم پکار تھی۔ اس تفسیر میں مضامین کی تفصیلی فہرست کا اضافہ
اور حضرت شیخ الاسلام کی سیاسی خدمات کا تعارف بھی بہت زیادہ
اہمیت کا حامل ہے کیونکہ آج تحریک پاکستان کی عظیم تاریخی جدوجہد
اور اس کے بانیوں کو قوم کے ذہنوں سے محو کرنے کی ناپاک سازش
کی جا رہی ہے۔ حق تعالیٰ سے میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مولانا اشفاق احمد صاحب کی
اس پر خلوص عظیم خدمت کو قبول عام عطا فرماوے
ایں دعا از من و از جملہ جہاں آمین باد

بندہ احتشام الحق تھانوی
22.3.79.



شائع کردہ:۔ **مکتبہ مطلوب، العباس مارکیٹ نارتھ ناظم آباد بلاک اے۔ کراچی**

# تعارف

## علامہ شبیر احمد عثمانیؒ

**مدرسہ دیوبند** میرے پیرومرشد مولینا مطلوب الرحمٰن عثمانی رحمۃ اللہ علیہ علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کے بڑے بھائی تھے اور عمر میں دس سال بڑے تھے۔ ایک مجلس میں آپ نے بیان فرمایا کہ ہمارے والد مولوی فضل الرحمٰن صاحبؒ نے مولینا محمد قاسم صاحبؒ سے کہا کہ "جی چاہتا ہے کہ ایک مکتب کھول لیں"۔ مولینا محمد قاسم صاحبؒ نے فرمایا "یہ بہت اچھی تجویز ہے"۔ ۱۸۵۷ء میں انگریزوں نے مسلمانوں کی شوکت کو ختم کرنے کیلئے بڑے مظالم کئے۔ ہندو انگریز کا مدمقابل نہیں تھا بلکہ مسلمان انگریزوں کے حریف تھے چونکہ انگریز نے حکومت مسلمانوں سے چھینی تھی۔ چنانچہ انگریز نے کوشش کی کہ مسلمانوں کے اسلامی ورثے کو نیست و نابود کر دیا جائے۔ اُسی وقت انگریز ہندوستان میں کامیابی کے ساتھ حکومت کر سکتا تھا، چنانچہ انگریز نے مسلمانوں کو برباد کرنے کے لئے نام نہاد مسلمانوں کو ہی آلۂ کار بنایا۔ اللہ تعالےٰ نے اپنے خاص بندوں پر اس حالت کو منکشف فرمایا۔ مولوی فضل الرحمٰن صاحبؒ نے جو خود انسپکٹر مدارس تھے اِنہی حالات کے پیشِ نظر مکتب کھولنے کی تجویز مولینا محمد قاسم صاحبؒ کے سامنے پیش کی، چنانچہ ایک مکتب قائم کیا گیا۔ مولینا محمد یعقوب صاحبؒ اس مکتب کے مہتمم مقرر ہوئے۔ مولینا محمد یعقوب صاحبؒ مولینا محمد قاسم صاحبؒ کے اُستادزادے تھے۔ مولوی محمد یعقوب صاحبؒ نے خواب میں دیکھا کہ سرورِ کونین جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم ایک مقام پر عصاءِ مبارک ہاتھ میں لئے ہوئے کھڑے ہیں اور مولانا محمد یعقوب صاحبؒ سے فرما رہے ہیں (عصاءِ مبارک سے زمین پر نشان ڈالتے ہوئے) "مولوی یعقوب یہاں مدرسہ بنالو"۔ مولینا محمد یعقوب صاحبؒ صبح کو مولینا محمد قاسم صاحبؒ کی خدمت میں پہنچے اور اپنا خواب بیان کیا۔ مولینا محمد قاسم صاحبؒ نے فرمایا "تعبیر تو بعد میں پوچھنا پہلے اس مقام پر چلو"۔ چنانچہ جب وہاں پہنچے تو عصاءِ مبارک کا نشان موجود تھا، اسی نشان پر مدرسہ کی تعمیر شروع ہوئی۔

حضرت سید احمد شہیدؒ جب سہارنپور تشریف لے گئے تو راستہ میں دیوبند کی یہ زمین بھی آئی جس پر مدرسہ بنا ہے تو آپ نے لوگوں سے فرمایا کہ "اُس مقام سے علم کی بُو آرہی ہے"۔ یہ بات سید احمد شہیدؒ نے ۱۸۰۰ء میں فرمائی اور مدرسہ دیوبند ۶۵ سال بعد وجود میں آیا۔ سید احمد شہیدؒ شاہ ولی اللہ صاحبؒ کے خاندان کے تربیت یافتہ تھے اور اُمیّت کے راستہ سے واصل ہوئے تھے۔ بڑے صاحبِ کشف اور صاحبِ وجدان تھے۔ علم کی یہی خوشبو اُن کو شاہ صاحبؒ کے خانوادے سے آئی تھی اور یہی خوشبو ان کو اس مقام پر محسوس ہوئی۔ اس میں اشارہ ہے اس طرف کہ مدرسہ دیوبند کے علوم وہی ہوں گے جو شاہ صاحبؒ کے خاندان کے تھے۔ قصّے تو اور بہت سے مشہور ہیں مگر سلیم قلب والوں کے لئے یہ تقریر ہی کافی ہے اور زنگ آلود دلوں کے لئے تو یہودیوں کا مشہور قول یاد آتا ہے کہ "ہمارے دل تو غلافوں میں ملفوف ہیں"۔ اس مختصر تقریر کا منشاء یہ ہے کہ مدرسہ دیوبند سرورِ کونین سرورِ انبیاء جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اشارے پر قائم ہوا۔ اس لئے اس مدرسہ کا فیضان بہت ہی زیادہ ہونا چاہیئے تھا۔ چنانچہ بڑے بڑے لوگ اس مدرسہ سے پیدا ہوئے جنہوں نے ہندوستان اور دیگر ممالک کی زمینوں کو نورِ ہدایت سے منوّر کر دیا۔ اس مدرسہ کے سب سے پہلے طالب علم مولانا محمود حسنؒ (اسیر مالٹا) ہیں۔ مولینا محمد قاسم صاحبؒ اور مولینا رشید احمد صاحب گنگوہیؒ کے علومِ ظاہری اور علومِ باطنی کے سب سے بڑے حامل مولینا محمود حسن صاحبؒ ہیں جو بعد میں شیخ الہند کے لقب سے مشہور ہوئے۔ مولینا انور شاہ صاحب کشمیریؒ، مولینا اشرف علی صاحب تھانویؒ، مولینا سید حسین احمد مدنیؒ، مفتی کفایت اللہ صاحبؒ، علامہ شبیر احمد عثمانیؒ وغیرہم ایسے بڑے لوگ ہیں جو امّتِ مرحومہ کا سرمایہ ہیں اور امّتِ مسلمہ بجا طور پر ان پر فخر کر سکتی ہے۔

**خاندانِ عثمانیؒ** میرے پیرومرشدؒ بیان فرماتے تھے کہ حضرت شیخ الہندؒ ہماری والدہ کو چچی کہتے تھے۔ اس طرح علامہ شبیر احمد عثمانیؒ حضرت شیخ الہندؒ کے نسبی بھائی بھی تھے۔ مولینا فضل الرحمٰن صاحبؒ مدرسہ دیوبند کے محرّک اصلی تھے اس لئے اللہ تعالیٰ نے آپ کو بڑے فضل سے نوازا۔

حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ کے چار صاحبزا[illegible] صاحبؒ (۳) شاہ رفیع الدین صاحبؒ (۴) شاہ عبدالغنی صاحبؒ جو اسمٰعیل شہیدؒ کے والد بزرگوار ہیں۔ شاہ صاحبؒ کے خاندان کے بعد مولوی فضل الرحمٰن صاحبؒ کی ایسی ہستی ملتی ہے کہ جن کے فرزندوں میں چار فرزند ایسے ہوئے ہیں کہ مسلمان قوم اُن کی اسلامی خدمات پر فخر کر سکتی ہے (۱) مولٰینا حبیب الرحمٰن عثمانیؒ (۲) مفتی عزیز الرحمٰن عثمانیؒ (۳) مولٰینا مطلوب الرحمٰن عثمانیؒ (۴) علامہ شبیر احمد عثمانیؒ۔ چار بھائی اور تھے (۱) عبدالرحمٰن صاحبؒ جو جوانی میں انتقال کر گئے تھے (۲) محبوب الرحمٰن صاحبؒ جو ملا جیون مجذوب (کراچی میں انتقال ہوا) کے والد تھے (۳) سعید الرحمٰن عثمانیؒ (۴) فضل حق عثمانیؒ۔ یہ سب حضرات بہت نیک اور صالح ہوئے۔ مولٰینا حبیب الرحمٰن صاحبؒ، مفتی عزیز الرحمٰن صاحبؒ، حافظ عبدالرحمٰنؒ پہلی والدہ سے تھے اور محبوب الرحمٰن عثمانیؒ، مولٰینا مطلوب الرحمٰن عثمانیؒ، علامہ شبیر احمد عثمانیؒ، سعید الرحمٰن عثمانیؒ اور فضل حق عثمانیؒ دوسری والدہ سے تھے۔ پیر و مرشد بیان فرماتے تھے کہ ہم بھائیوں کو کبھی احساس بھی نہیں ہوا کہ ہم سوتیلے بھائی ہیں۔ ہماری والدہ کی تمام بھائی ایسی خدمت کرتے تھے جیسی حقیقی ماں کی خدمت کرتے ہیں۔ مولٰینا حبیب الرحمٰن صاحبؒ مدرسہ دیوبند کے مہتمم تھے۔ بڑے ذکی اور فہیم انسان تھے۔ بڑے بڑے عقلاء اُن سے بات کر کے فرماتے تھے کہ آپ کو تو کسی سلطنت کا وزیر ہونا چاہیئے تھا۔ صرف دو مرتبہ سال میں مدرسے سے نکلتے تھے۔ والدہ کے لئے گرمیوں میں اور سردیوں میں خود کپڑا خریدتے تھے اور خادم کے باوجود اپنے کندھے پر رکھ کر والدہ کے پاس کپڑا لے جاتے تھے۔ مفتی عزیز الرحمٰن صاحبؒ جوتے کا انتظام کرتے تھے۔ ایک مرتبہ جوتے میں کوئی خرابی دیکھی، چپکے سے جوتا اٹھایا اور دروازے میں پہنچ کر سر پر رکھ لیا، والدہ نے دیکھا کہ جوتا غائب ہے، معلوم ہوتا ہے مفتی جی لے گئے۔ تھوڑی دیر بعد مفتی صاحب نیا جوتا لے آئے۔ کہنے لگیں، مفتی جی ابھی تو جوتا اچھا تھا، کیوں لے گئے۔ مفتی صاحب نے کہا "نہیں ماں جوتا پھٹ گیا تھا، قیامت میں کیا جوتے پڑواؤگی"۔ جب مفتی صاحب صبح کو بازار جاتے تو پڑوس کی بیوہ عورتوں کو آواز دیتے کہ بازار جا رہا ہوں کچھ منگوانا ہو تو منگوالو۔ چنانچہ کئی کئی گھروں کی سبزی ترکاری مفتی صاحب لا کر دیتے تھے۔ ایک مرتبہ ایک بیوہ کے مکان کی چھت پر خود مٹی ڈالی۔ اس عورت نے کہا بھی کہ "مفتی جی کیا دوزخ میں پہنچاؤگے"۔ آپ نے کہا کہ دوزخ میں پہنچانے کے سامان تو تو کر رہی ہے۔ جب بارش میں چھت ٹپکے گی اور یتیم بچے پریشان ہوں گے تو کس پر ادبار پڑے گا، ہم ہی تو پکڑے جائیں گے۔ والدہ حضرت علامہؒ کے گھر میں رہتی تھیں اور ہمارے مرشد مولٰینا مطلوب الرحمٰنؒ باہر ملازمت پر ہوتے تھے اور آپ والدہ کے لئے خرچہ بھیجتے تھے۔ دیگر بھائی بھی اپنی حیثیت کے مطابق خدمت کرتے تھے۔ جب مولوی فضل الرحمٰن صاحبؒ کا وقتِ انتقال قریب آیا تو آپ نے مفتی صاحب کی طرف دیکھ کر فرمایا "کب کام آؤگے"۔ چنانچہ مفتی صاحب وہاں سے اُٹھے اور شیخ الہندؒ کو ساتھ لے کر چھتہ کی مسجد تشریف لے گئے۔ اُس کے بعد والد مرحوم کی حالت عجیب انبساط کی ہوگئی۔ بار بار کہتے تھے کہ "دیکھو کتنا اچھا باغ ہے"۔ اللہ تعالیٰ کی ہزاروں رحمتیں ایسے خوش نصیب ماں باپ پر اور ایسے سعادت مند فرزندوں پر۔

## ترجمۂ قرآن

حضرت مرشدی و مولائیؒ بیان فرماتے تھے کہ شیخ الہندؒ صرف دس پاروں کا ترجمہ کر پائے تھے کہ آپ نے سفر حجاز کا ارادہ فرمایا اور ۱۹۱۶ء میں ایک جماعت کو ساتھ لے کر مکہ معظمہ پہنچے۔ وہاں انگریز نے شریف حسین آف مکہ کے ذریعہ حضرت شیخ الہندؒ کو گرفتار کرایا اور مختلف تکلیف دہ مراحل سے گزار کر آپ کو مالٹا میں قید کر دیا۔ وہاں اللہ تعالیٰ نے آپ سے دو کام لئے۔ ایک تو قرآن کا ترجمہ آپ نے پورا کیا اور دوسرے پان اسلامک تحریک کو زندہ کیا۔ مختلف ممالکِ اسلامیہ کے بڑے بڑے لوگ انگریز نے وہاں قید کر رکھے تھے۔ حضرت شیخ الہندؒ نے سب کو اپنے رنگ میں رنگ دیا اور اس طرح عالمگیر اسلامی تحریک نئی قوت کے ساتھ پھیلنا شروع ہوئی۔ حضرت شیخ الہندؒ نے سورۃ بقرہ، سورۃ آلِ عمران اور سورۃ النساء کی تفسیر بھی لکھی تھی لیکن آلِ عمران کی تفسیر وارثین کے پاس سے گم ہوگئی۔ مجید حسن صاحب نے بڑی جانفشانی سے حضرت شیخ الہندؒ کا ترجمہ شائع کیا۔ اس کے بعد مجید حسن صاحب نے کوشش کی کہ تفسیر کے ساتھ ترجمہ شائع ہو تو انہوں نے بڑے بڑے علماء کی طرف رجوع کیا مگر اُن حضرات کے تفسیری نمونے شیخ الہندؒ کی تفسیر سے "لگا" نہیں کھاتے تھے۔ بالآخر انہوں نے علامہ شبیر احمد عثمانیؒ کی طرف رجوع کیا۔ ادھر ہمارے پیر و مرشد نے حضرت علامہؒ کو ایک خط لکھا جس میں اپنا ایک الہام بیان کیا جس میں اشارہ تھا کہ قرآن کی خدمت کی جائے۔ حضرت مرشدی و مولائی نے یہ بھی لکھا کہ مجید حسن صاحب سے اس سلسلہ میں مراسلت کی جائے۔ مجید حسن صاحب پہلے ہی خط لکھ چکے تھے۔ حضرت علامہؒ یہ خط لے کر انور شاہ صاحب کشمیریؒ کے پاس پہنچے کہ بھائی صاحب کا یہ خط آیا ہے انور شاہ صاحبؒ نے فرمایا کہ مولوی شبیر! مولوی مطلوب الرحمٰن کبھی کچی بات نہیں لکھ سکتے، آپ تفسیر کا کام شروع کر دیں۔ اس وقت حضرت علامہؒ، انور شاہ صاحبؒ اور مفتی عزیز الرحمٰنؒ ڈابھیل میں تھے۔

## انور شاہ صاحبؒ

حضرت مرشدی و مولائی بیان فرماتے تھے کہ مولوی شبیر احمد کہتے تھے کہ تفسیر لکھتے وقت جب کسی مقام پر الجھن ہوتی تھی تو میں انور شاہ صاحبؒ کے پاس جاتا اور پوچھتا کہ شاہ صاحب! فلاں مضمون کس کتاب میں ملے گا تو شاہ صاحب فرماتے کہ "دیکھو مولوی شبیر یہ مضمون فلاں کتاب کے فلاں صفحہ پر ملے گا اور شاید فلاں سطر ہو"۔ مولوی شبیر احمد بیان فرماتے تھے کہ صفحہ تو صفحہ کبھی سطر بھی غلط نہ نکلتی تھی۔ اس طرح حضرت انور شاہ صاحبؒ بھی اس تفسیر کی خدمت میں شریک ہیں۔

## ترجمہ کی خوبیاں

حضرت پیر و مرشدؒ بیان فرماتے تھے کہ ایک ... انور شاہ صاحبؒ کی محفل میں شیخ الہندؒ کے ترجمہ کی خوبیاں بیان ہو رہی تھیں، ہر شخص اپنے اپنے ذوق کے مطابق ترجمہ کی خوبیاں بیان کر رہا تھا۔ انور شاہ صاحبؒ میری طرف مخاطب ہوئے کہ "مولوی

مطلوب! تم خاموش ہو تم نے کوئی بات نہیں کہی۔" میں نے عرض کیا "شاہ صاحب میرے خیال میں ترجمہ میں دو باتیں خاص ہیں۔ پہلی بات یہ ہے کہ قرآن کریم کثیر المعانی ہے اور شیخ الہندؒ نے یہ کوشش کی ہے کہ ترجمہ میں ایسے الفاظ لائے جائیں جو کثیر المعانی ہوں۔ دوسری بات یہ ہے کہ نزولِ قرآن خاص ہے مگر اطلاق عام ہے۔ حضرت شیخ الہندؒ نے حتی الوسع شانِ نزول سے گریز کیا ہے (تاکہ معانی محدود نہ ہوجائیں) حضرت انور شاہ صاحبؒ نے فرمایا "مولوی مطلوب! جہاں تمہاری نظر پہنچی ہے وہاں کسی کی نظر نہیں پہنچی"۔

## شیخ الہندؒ اور حضرتِ علامہؒ

مولوی مجید حسن صاحب نے تمام علماء کے تفسیری نمونوں کے مقابلہ میں صرف حضرت علامہ شبیر احمد عثمانیؒ کے تفسیری نمونے کو پسند فرمایا۔ ریشم میں ریشم کا پیوند ہی مناسب معلوم ہوتا ہے۔ یہاں سے معلوم ہوا کہ حضرت علامہ شبیر احمد عثمانیؒ حضرت شیخ الہندؒ کے اصل اور حقیقی وارث ہیں۔ دیگر واقعات بھی اس حقیقت پر شاہد ہیں کہ شیخ الہندؒ کے علوم کے سب سے بڑے حامل علامہ شبیر احمد عثمانیؒ ہیں۔ خود حضرت شیخ الہندؒ فرماتے تھے کہ مولانا محمد قاسم صاحبؒ کا جتنا فیض مجموعی طور پر ہم سب کو پہنچا ہے اس سے زیادہ تنہا مولوی شبیر احمد کو پہنچا ہے۔

حضرت پیر و مرشدؒ فرماتے تھے کہ مختلف اسلامی ملکوں کے مشاہیر علماء شیخ الہندؒ سے ملنے کے لئے آتے تھے تو شیخ الہندؒ تو اُن کے طعام و قیام کے انتظام کے لئے گھر تشریف لے جاتے تھے اور مولوی شبیر احمد سے کہہ جاتے تھے کہ مولوی شبیر ذرا ان مہمانوں سے بات کرلینا۔ وہ حضرات علامہ شبیر احمد عثمانیؒ سے گفتگو کرنے کے بعد فرماتے تھے کہ اگر مولوی شبیر احمد صاحب سے ہماری ملاقات نہ ہوتی تو ہم خیال کرتے کہ دیوبند علوم سے خالی ہوگیا ہے۔

## علامہ شبیر احمد عثمانیؒ اور مولانا سید حسین احمد مدنیؒ

نبی نبی کو پہچانتا ہے اور ولی ولی کو پہچانتا ہے۔ حضرت پیر و مرشدؒ بیان فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ دیوبند کی جامع مسجد میں جمعہ کے دن اعلان ہوا کہ مولانا حسین احمد مدنیؒ جمعہ کی نماز کے بعد تقریر فرمائیں گے۔ (یہ وہ وقت تھا جب سیاسی اختلاف کی وجہ سے بعض نادان کانگریس کی حمایت کرنے والے طلباء نے حضرت علامہ کے گھر میں غلیظ پرچے ڈالے تھے) چنانچہ مولانا حسین احمد مدنی صاحبؒ نے تقریر فرمائی۔ مولانا مدنیؒ نے فرمایا کہ "میں عرصہ تک بلادِ عربیہ رہا ہوں مگر جو بات میں نے ہندوستان کے علماء میں دیکھی وہ کہیں نہیں دیکھی اور ہندوستان کے علماء میں جو بات میں نے دیوبند کے علماء میں دیکھی وہ کہیں نہیں دیکھی اور دیوبند کے علماء میں جو بات میں نے مولوی شبیر احمد کے اندر دیکھی وہ کہیں نہیں دیکھی اور میرا خیال ہے کہ جب امت میں کوئی خلل واقع ہوجاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اپنے مخصوص بندوں کو بھیج کر اُس کی اصلاح کرتا ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ مولوی شبیر احمد اُنہی لوگوں میں سے ہیں۔ لہٰذا اگر آئندہ مجھ کو معلوم ہوا کہ کسی نے گستاخانہ کلمات لکھ کر ان کے مکان میں ڈالے تو میں رات کو اُٹھ اُٹھ کر اس کے لئے بد دعا کروں گا۔"

اس واقعہ کو بیان کرنے کے بعد مرشدی و مولائیؒ نے فرمایا کہ مولانا مدنیؒ کی اس تقریر سے مراد ہے مجدد۔ راقم الحروف کو اس بات میں کچھ شبہ نہیں ہے چونکہ تفسیر عثمانی اس حقیقت کا کھلا ثبوت ہے۔ زندقہ، الحاد اور بدعت کے اس دور میں تفسیر عثمانی نے لاکھوں کروڑوں انسانوں کے عقائد اور خیالات درست کئے ہیں۔ دجالوں، کذابوں نے اس اُمت میں جتنے گمراہ افکار پھیلائے ہیں، تفسیر عثمانی میں ان سب کا ازالہ کیا گیا ہے اور ظاہر ہے اسی کو تجدید کہتے ہیں۔ یہ تفسیر تمام مقبول تفاسیر کا نچوڑ ہے۔

## مفسرِ قرآن کون ہوسکتا ہے

اللہ تعالیٰ نے قرآن میں ابراہیم علیہ السلام کی دُعا کا ذکر فرمایا ہے۔ ابراہیمؑ نے یہ دعا کی تھی کہ اے ربّ میری اولاد میں ایسا رسول پیدا فرمایئے جو ان پر تیری آیات تلاوت کرے اور ان کو کتاب اور حکمت سکھائے اور اُن کا تزکیہ فرمائے۔ میرے پیر و مرشدؒ بیان کرتے تھے کہ ابراہیمؑ کی دُعا قبول ہوئی مگر اللہ نے ترتیب بدل دی۔ مثلاً سورۃ جمعہ میں ہے کہ اُسی نے اَن پڑھ لوگوں میں ایک رسول اُٹھایا جو ان پر اللہ کی آیات تلاوت فرماتا ہے اور اُن کا تزکیہ کرتا ہے اور اُن کو کتاب و حکمت سکھاتا ہے، یعنی تزکیہ کو کتاب و حکمت پر اللہ تعالیٰ نے مقدم فرمادیا۔ پیر و مرشدؒ نے فرمایا کہ اس کی دو وجوہ ہیں۔ پہلی وجہ یہ ہے کہ جنت میں داخلہ تو ایمان پر موقوف ہے اور جہنم سے بچاؤ تزکیہ پر موقوف ہے۔ جس کا یہاں تزکیہ ہوگیا وہ سیدھا سیدھا جنت میں جائیگا اور جس کا اس دنیا میں تزکیہ نہیں ہوا اس کو جہنم میں ڈالکر پاک کیا جائیگا اور اسکی تاریکیوں اور کثافتوں کو جلایا جائیگا اسکے بعد جنت میں بھیجا جائیگا (کافر کا تزکیہ جہنم میں بھی نہ ہوگا جیسا کہ قرآن میں تصریح ہے)۔

دوسری وجہ اس ترتیب کے بدلنے کی یہ ہے کہ ابراہیمؑ پر کوئی بڑی کتاب نازل نہ ہوئی تھی جس کے سمجھنے کے لئے بہت بڑے تزکیہ کی ضرورت ہوتی بلکہ صحائف نازل ہوئے تھے جن کو سمجھنے کے لئے کسی بڑے تزکیہ کی ضرورت نہ تھی اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ بحرِ بیکراں یعنی قرآنِ عظیم دیا جانے والا تھا جس کو سمجھنے کے لئے بہت بڑے تزکیہ کی ضرورت تھی، اسی لئے دُعا قبول کرتے ہوئے اللہ نے مقاصدِ بعثت کی ترتیب بدل دی اور تزکیہ کو تعلیمِ کتاب اور تعلیمِ حکمت پر مقدم فرمادیا۔ یہاں سے معلوم ہوا کہ فہمِ قرآنی تزکیہ پر موقوف ہے۔ حضرت مرشدی و مولائیؒ فرماتے تھے کہ مولوی شبیر احمد ایسے ہی مولوی شبیر احمد نہیں بن گئے تھے بلکہ سالہا سال تک بارہ تسبیح کا ذکر کیا ہے تب مولوی شبیر احمد مولوی شبیر احمد بنے۔ حضرت علامہؒ نے تزکیہ کے مراحل شیخ الہندؒ کی تربیت میں طے کئے۔

مولوی ہرگز نہ شد مولائے روم ۔ تا غلامِ شمس تبریزی نہ شد!

حضرت مجدد صاحبؒ نے آیت لَا یَمَسُّهٗۤ اِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ کے ذیل میں لکھا ہے کہ اس کے دو معنی ہیں ایک ظاہری کہ بغیر وضو کے قرآن کو نہیں چھونا چاہیئے اور دوسرے باطنی کہ اس قرآن کے حقائق اور دقائق تک اُنہی لوگوں کی رسائی ہوسکتی ہے

مراد یہ ہے کہ مفسرِ قرآن وہی ہو سکتا ہے جو مزکّی ہو۔ غیر مزکّی لوگ اس مقام پر نہیں پہنچ سکتے اور یہ بھی ہے کہ جو شخص اُستاد کی شان میں گستاخ ہو وہ علوم سے بہرہ ور نہیں ہوتا۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ شکر سے نعمت بڑھتی ہے اور ناشکری موجب زوالِ نعمت ہے۔ اُدھر حدیث پاک میں ہے کہ جو شخص انسانوں کا شکریہ ادا نہیں کرتا وہ اللہ کا شکر بھی ادا نہیں کرتا۔ اس عظیم نعمت قرآنِ کریم کے جامع حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ ہیں۔ پس جو شخص حضرت عثمانِ غنیؓ کی شان میں بدزبانی کرنے والا ہے وہ علوم قرآنی سے محروم ہے۔ بلکہ تمام صحابہ کرامؓ معلّمِ قرآن ہیں پس جو شخص صحابہؓ کی شان میں گستاخ ہے وہ نعمتِ قرآنی سے محروم ہے۔ یہاں سے معلوم ہوا کہ صحابہؓ کی شان میں گستاخی کرنے والا بھی مفسّرِ قرآن نہیں ہو سکتا۔ صاحب علم حضرات یہ بات جانتے ہیں کہ عقل، حکمت کا خلیفہ ہے۔ پس قرآنِ حکیم کا مفسّر وہی ہو سکتا ہے جو عقل میں کامل ہو۔ جو شخص عقل کا کمال نہ رکھتا ہو وہ مفسّرِ قرآن ہرگز نہیں ہو سکتا، اور یہ بات ظاہر ہے کہ قرآنِ کریم علوم کا سمندر ہے۔ پس مفسّرِ قرآن وہی ہو سکتا ہے جو جامع العلوم ہو۔ چند کتابیں پڑھ کر مفسّرِ قرآن نہیں ہو سکتا۔ تفسیرِ قرآنی اصل میں منشاء خداوندی کی تشریح کا نام ہے۔ پس جس شخص نے تزکیہ کے مراحل طے کر کے اللہ تعالیٰ سے ایک خاص تعلق قائم نہ کر لیا ہو اور قربِ خاص سے نوازا نہ گیا ہو اور مراتبِ معرفت میں قدم راسخ نہ رکھتا ہو وہ بھی مفسّرِ قرآن نہیں ہو سکتا۔ علّامہ شبیر احمد عثمانیؒ متذکرہ تمام صفاتِ عالیہ سے موصوف تھے۔ اس لئے آپ حقیقی معنی میں مفسرِ قرآن ہیں، جس طرح مسلم شریف کی شرح کر کے حضرت علّامہؒ نے محدثین میں ایک عمدہ مقام حاصل کیا ہے، اسی طرح تفسیرِ قرآنی لکھ کر آپ نے مفسرین میں ایک ممتاز مقام پایا ہے۔ میں نے چچا فضل حق عثمانیؒ کے پاس وہ مسوّدہ بھی دیکھا ہے جس میں بخاری شریف کی تشریح ہے۔ عجیب و غریب مضامین اور علوم کا مجموعہ ہے۔ کسی صاحب نے بخاری شریف کی یہ تشریح آمیزش کے ساتھ شائع کی ہے جو میرے خیال میں معتبر نہیں ہے چونکہ اس میں علّامہؒ کی اصل تقریر کا پتہ نہیں چلتا۔

حضرت انور شاہ صاحب کشمیریؒ فرماتے تھے کہ تفسیرِ قرآنی کے لئے اتنے علوم (؟) کی ضرورت ہے اور میں ایک علم کے سوا تمام علوم میں مہارت رکھتا ہوں۔ اس ایک علم میں مہارت نہ ہونے کی وجہ سے تفسیرِ قرآنی کی ہمت نہیں ہوتی اور وہ علم علمِ فقہ ہے۔ حقیقت یہی ہے کہ بغیر فقہ میں مہارت کے قرآنِ پاک کی تفسیر صحیح نہیں ہو سکتی اور ان لوگوں کو کیا کہیے جو فقہ کی ابجد سے بھی واقف نہیں اور مفسّرِ قرآن بن بیٹھتے ہیں۔ غرض علّامہ عثمانیؒ کی ذاتِ گرامی میں وہ تمام علوم جمع ہیں جو تفسیرِ قرآنی کے لئے ضروری ہیں۔ علماء افغانستان نے اس تفسیر کو فارسی میں منتقل فرمایا اور فخر المدارس (ہرات) کے علماء نے قابلِ غور تقریظ اور تبصرہ شائع کیا۔ یوں تو عالمِ اسلام کے بڑے بڑے علماء اور مشائخ نے اس تفسیر کی تعریف کی ہے مگر فخر المدارس کے علماء کرام نے اس کی افادیت اور فیض رسانی پر عمدہ کلام کیا ہے:۔

"یہ تفسیر ایک مبلّغ دینی، ایک مدرس علمی، ایک عالم فقہی، ایک فیلسوف اخلاقی کا درجہ رکھتی ہے۔ اُردو سے فارسی میں ترجمہ علماء افغانستان کی چند سالہ کوششوں کا نتیجہ ہے اور اس سلسلہ میں طبع کرنے والوں کی خدمات قابلِ قدر و ستائش ہیں۔ یہ تفسیر وحدتِ ملّی و قومی کے روابط کی شیرازہ بندی میں اور معارف و معلومات دینی و علمی کی توسیع میں ایک مبارک مقام رکھتی ہے۔ فخر المدارس کے مدرسین کی نظر میں اس تفسیر کی اشاعت اور مطالعہ ہمارے ملک افغانستان کے تعلیم یافتہ اور کم پڑھے لکھے افراد دونوں کے لئے مفید ہے۔ یہ تفسیر معاش اور معاد کے امور میں بہترین ہدایت ہے۔ جس قدر ہمارے لوگ اس تفسیر کا مطالعہ کریں گے اور اس میں عبور حاصل کرنے کی کوشش کریں گے اسی قدر قوم میں عدالت کا قیام، مذہبی احکامات کا احترام اور خالق و مخلوق کے حقوق کی حفاظت کا خیال پیدا ہوگا۔ یہ تفسیر ملّت کے لئے صحیح اخلاقی اور دینی رہبری کا مقام رکھتی ہے اور عنقریب اس کے اچھے نتائج برآمد ہوں گے۔ قوم میں ظلم اور تعدّی کے رجحانات اور دوسروں کے حقوق میں مداخلت کے جذبات کی اصلاح ہوگی۔ دینی و شرعی دساتیر کے لئے یہ تفسیر مجرّب نسخے پیش کرتی ہے۔ چونکہ ہمارے مسلمان باشندے اُمّ الکتاب سے عام طور پر بے خبر ہیں اس لئے ملکی قوانین اور دستور کے لئے یہ تفسیر معاون ہے اور مریضوں کے لئے شفا کا سامان ہے۔"

ہمارے ملک کا بھی کم و بیش یہی حال ہے۔ خاص طور سے جوان طبقہ علوم قرآنی سے دور ہو گیا ہے۔ بعض گمراہ لوگوں نے گمراہ کن لٹریچر پھیلا کر جوان طبقہ کے ایک حصے کو گمراہ کر دیا ہے۔ اس لئے ضروری ہے کہ اس تفسیر کو پھیلایا جائے تاکہ اس طبقہ کی بھی اصلاح کا سامان پیدا ہو جو غلط لٹریچر سے بے دین طبقہ سے زیادہ بدتر ہو گیا ہے اور جو اسلام کی بہت غلط تعبیر کو اپنے ذہن میں پرورش کر رہا ہے۔

## حضرت شاہ عبدالقادرؒ اور حضرت علّامہ عثمانیؒ

سب سے پہلے قرآنِ کریم کا اردو ترجمہ شاہ عبدالقادر صاحبؒ نے کیا ہے۔ حضرت شاہ صاحبؒ بامحاورہ ترجمہ کے بانی اور امام ہیں۔ جس شخص نے شاہ صاحبؒ کے بارے میں یہ لکھا ہے کہ اُن کا ترجمہ لفظی ہے اور اس میں خامیاں ہیں وہ قرآن سے جاہل ہے۔ مولانا محمد قاسم صاحبؒ فرماتے تھے "اگر قرآنِ پاک اردو میں نازل ہوتا تو یا تو ایسا ہی ہوتا (یعنی شاہ صاحبؒ کے ترجمے جیسا) یا قریب قریب ایسا ہی ہوتا"۔ سنا ہے یہ بھی فرماتے تھے کہ "شاہ صاحبؒ کے ترجمے کے ٹکڑے ٹکڑے نازل ہوتے"۔ اس سے زیادہ تعریف ممکن نہیں۔ حضرت شیخ الہندؒ نے لکھا ہے کہ "میں نے کوئی نیا ترجمہ نہیں کیا بلکہ شاہ صاحبؒ کے ترجمے میں جو لفظ مرورِ زمانہ سے متروک یا غیر مستعمل ہو گئے تھے ان کی جگہ دوسرے الفاظ مروّجہ استعمال کئے ہیں اور جہاں عبارت اجمال میں تھی اس کو کھول دیا ہے تاکہ لوگ اس بیش قیمت ترجمے کے فیضان سے محروم نہ ہو جائیں"۔ جیسا ترجمہ ہے ویسی ہی تفسیر ہے۔ جن حضرات کو حقائق اور معانی سے لگاؤ ہے وہ شاہ صاحبؒ کے تفسیری جملوں پر جھوم اٹھتے ہیں۔ حضرت علّامہ عثمانیؒ نے اپنی تفسیر میں جگہ جگہ حضرت شاہ صاحبؒ کو کوٹ کیا ہے۔ پڑھنے والوں کو معلوم ہوگا کہ حضرت شاہ صاحبؒ کی تفسیر میں کیسے گہرے علوم پنہاں ہیں

# تفسیر عثمانی کے مضامین کا مختصر خاکہ

| | | |
|---|---|---|
| (۱) | ختم نبوت | ۵۵ — آل عمران ۰۰ ۵ — مومنون ۱۵۹ — نساء ۴۰ — احزاب |

نوٹ :- ان آیات کی تفسیر میں قادیانیوں کے بنیادی عقائد کا ابطال ہے گو حضرت علامہؒ نے اس مرتد فرقے کا نام نہیں لیا۔

| | | |
|---|---|---|
| (۲) | دعوت و تبلیغ | ۱۰۴ — آل عمران ، ۱۲۵ — نحل |
| (۳) | امت مسلمہ کی فضیلت کلی | ۱۴۳ — بقرہ ، ۱۱۰ — آل عمران |
| (۴) | علم غیب | سورۃ لقمان کی آخری آیت ، ۵۹ — انعام ، ۱۸۸ — اعراف ، ۶۵ — نحل |
| (۵) | بدعت کی حقیقت | ۲۰۸ — بقرہ ، ۲۷ — حدید |
| (۶) | مسئلہ بشریت | ۶ — تغابن ، ۷، ۸ — انبیاء |
| (۷) | سود کیوں حرام ہوا | ۲۷۵ — بقرہ ، ۱۳۰ — آل عمران ، ۲۷۶ — بقرہ |
| (۸) | نکاح کے چار شرائط اور متعہ کی حرمت | پانچویں پارے کی پہلی آیت |
| (۹) | منکوحہ اور باندی کے ماسوا قضا شہوت کے تمام طریقے حرام ہیں | ۷ — مومنون |
| (۱۰) | مسلمانوں کے سب سے بڑے دشمن یہودی اور مشرکین ہیں | چھٹے پارے کی آخری آیت |
| (۱۱) | مملکتِ اسلامی کے لئے بین الاقوامی پالیسی کا اصول کلیہ | ۸ ، ۹ — ممتحنہ |
| (۱۲) | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث قرآن کی تفسیر ہیں | ۱۹ — قیامت |
| (۱۳) | بیوی بچوں کو دین کی راہ پر لانا فرض ہے | ۶ — تحریم |
| (۱۴) | مشائخ کی بیعت کا قرآن سے ثبوت | ۱۲ — ممتحنہ |

نوٹ :- آیت ہذا میں جس بیعت کا ذکر ہے وہ بیعتِ اسلام نہیں ہے چونکہ مومنات سے خطاب ہے اور بیعتِ جہاد بھی مراد نہیں چونکہ عورتوں پر جہاد فرض نہیں۔ اس بیعت سے وہی بیعت مراد ہے جو مشائخ میں مروّج ہے اور مشائخ بیعت لیتے وقت اسی قسم کا عہد لیتے ہیں جو آیت میں بیان کیا گیا ہے۔ بیعتِ رضوان البتہ بیعتِ جہاد ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| (۱۵) | امام اعظم ابوحنیفہؒ کی طرف تفسیر میں اشارہ | ۳ — جمعہ |
| (۱۶) | تقلید مامور من اللہ ہے | ۴۳ — نحل |
| (۱۷) | حق اور باطل کی جنگ ظاہر میں اور باطن میں | ۱۷ — رعد |

نوٹ :- کبھی جھاگ کی طرح باطل حق پر چھا جاتا ہے مگر آخر کار باطل کا جھاگ غائب ہو جاتا ہے اور حق قائم رہتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| (۱۸) | تقدیر معلّق اور تقدیر مبرم کی تحقیق | ۳۹ — رعد |
| (۱۹) | کلمہ طیبہ اور کلمہ خبیثہ کے مختلف ثمرات | ۲۴ سے ۲۷ تک — ابراہیم |
| (۲۰) | قرآن کا محافظ خود باری تعالیٰ ہے | ۹ — حجر |
| (۲۱) | شیاطین پر شہابِ ثاقب کے پھینکنے کی حکمت | ۱۸ — حجر |
| (۲۲) | قرآن کریم نعمتِ عظیم ہے، اس کے حاملین کو کفار کی دولت پر نظر نہیں کرنی چاہیئے۔ | ۸۷ ، ۸۸ — حجر |
| (۲۳) | قرآن کی تفسیر وہی معتبر ہے جو احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق ہو۔ | ۴۳ ، ۴۴ — نحل |
| (۲۴) | اللہ تعالیٰ لوگوں کو ظلم اور ناانصافی پر فوراً کیوں نہیں پکڑتا | ۶۱ — نحل |
| (۲۵) | جاہلوں سے کامل لوگ اللہ تعالیٰ کیسے پیدا کرتا ہے | ۶۹ — نحل |
| (۲۶) | تہذیب نفس کے بنیادی کلیات | ۹۰ — نحل |
| (۲۷) | بدقولی کا خیال تبھی پیدا ہوتا ہے جب ادبار آنا ہوتا ہے | ۹۱ تا ۹۴ — نحل |
| (۲۸) | دنیا میں اچھی زندگی ایمان اور عمل صالح سے ملتی ہے | ۹۷ — نحل |

(۲۹) ناشکری کا نتیجہ بھوک اور خوف ہے ۔۔۔ ۱۱۲ ـــ نحل

(۳۰) حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج جسمانی حاصل ہوئی ۔۔۔ بنی اسرائیل کی شروع آیات

(۳۱) طالب دنیا کے لئے صرف دنیا ہے اور طالب آخرت کے لئے مقبولیت ہے ۔۔۔ ۱۹ ـــ بنی اسرائیل

(۳۲) حکیمانہ اصول حیات ۔۔۔ ۲۳ تا ۳۹ ـــ بنی اسرائیل

(۳۳) کائنات کی ہر شے اللہ کی تسبیح بیان کرتی ہے ۔۔۔ ۴۴ ـــ بنی اسرائیل

(۳۴) توسل اور تعبّد میں فرق ۔۔۔ ۵۷ ـــ بنی اسرائیل

(۳۵) نماز کے اوقات کا قرآن سے ثبوت ۔۔۔ ۷۸ ـــ بنی اسرائیل

(۳۶) حقیقت روح ۔۔۔ ۸۵ ـــ بنی اسرائیل

(۳۷) رسول اور نبی کا فرق ۔۔۔ ۵۱ ـــ مریم

(۳۸) نماز سے مقصود اعظم اللہ کی یاد ہے ۔۔۔ ۱۴ ـــ طٰہٰ

(۳۹) جنّت میں مراتب تزکیہ پر موقوف ہیں ۔۔۔ ۷۶ ـــ طٰہٰ

(۴۰) سامریت حق اور باطل کا امتزاج ہے ۔۔۔ ۹۵، ۹۶ ـــ طٰہٰ

(۴۱) جو دین کے پیشواؤں پر طعن کرے وہ سامری اور خارجی ہے ۔۔۔ ۹۰ ـــ طٰہٰ

نوٹ:۔ اس دور میں بھی بہت سے سامری اور خارجی پیدا ہو گئے ہیں جنہوں نے حق اور باطل کو گڈمڈ کرکے ایک مخلوق کو گمراہ کر دیا ہے۔

(۴۲) جو اللہ کی یاد سے جی چراتا ہے اس کے لئے ہے تنگی کی گزران ۔۔۔ ۱۲۴ ـــ طٰہٰ

(۴۳) انبیاء سابقین بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلّم کی طرح بشر تھے، فرشتے نہ تھے ۔۔۔ ۷، ۸ ـــ انبیاء

(۴۴) کوئی عورت پیغمبر نہیں ہوئی ۔۔۔ ۷ انبیاء ـــ ۱۰۹ یوسف

(۴۵) صحابہ کرامؓ کی بصیرت منصوص ہے ۔۔۔ ۱۰۸ ـــ یوسف

نوٹ:۔ اس آیت کی تشریح سے معلوم ہوا کہ صحابہؓ کی شان میں گستاخی کرنے والا یا تنقید کرنے والا مردود ہے اور قرآن سے جھگڑا کرتا ہے۔

(۴۶) اقوام عالم میں صحابہؓ کا ایثار اور قربانی بے مثال ہے ۔۔۔ ۲۴ تا ۲۶ ـــ مائدہ

(۴۷) خلفائے راشدین کی تعریف ۔۔۔ ۵۵ ـــ نور

(۴۸) صحابہؓ کا ایمان معیار ایمان اور ہدایت ہے ۔۔۔ ۱۳۶ ـــ بقرہ

(۴۹) دنیاوی حکومت اپنے سفیر کے تقریر میں غلطی کر سکتی ہے مگر اللہ تعالیٰ اپنے نبی کے تقرر میں غلطی نہیں کر سکتا۔ عصمت انبیاء قرآن سے ثابت ہے۔ علم اور عمل کا کمال صحبت پر موقوف ہے۔ ۔۔۔ ان مضامین کی تشریح سورۃ آل عمران کی آیت نمبر ۷۹ میں تلاش کریں۔

(۵۰) ولایت کی حقیقت ۔۔۔ ۶۲، ۶۳ ـــ یونس

(۵۱) شرک صرف یہی نہیں کہ غیر کی عبادت کرے، شرک حکم میں بھی ہے کہ غیر کو حاکم سمجھے۔ ۔۔۔ ۱۱۶ ـــ نسآء

(۵۲) اجماع اُمت کا مخالف جہنمی ہے ۔۔۔ ۱۱۵ ـــ نسآء

(۵۳) بدعقیدہ اور گنہگار کا فرق ۔۔۔ ۸۱ ـــ توبہ

(۵۴) دو چیزیں عذاب سے مانع ہیں ایک میرا وجود ایک استغفار (الحدیث) ۔۔۔ ۳۳ ـــ انفال

(۵۵) استغفار پر دین اور دنیا دونوں کا وعدہ ہے ۔۔۔ ۱۰، ۱۱، ۱۲ ـــ نوح، ۵۲ ـــ ہود، ۳ ـــ ہود

(۵۶) تین گروہ کے اخلاقی زوال سے قوم خراب ہوتی ہے (مشائخ، علماء اور اُمراء) ۔۔۔ ۳۴ ـــ توبہ

(۵۷) ذکر اللہ کی فضیلت۔ ذکر سب سے بڑی چیز ہے ۔۔۔ ۴۵ ـــ عنکبوت

(۵۸) جو لوگ ذکر اللہ سے غافل ہیں اُن کا شمار عقل والوں میں نہیں ۔۔۔ ۱۹۰، ۱۹۱ ـــ آل عمران

(۵۹) ذکر اللہ فکر کائنات پر مقدّم ہے۔ (سائنسدانوں کو تنبیہہ) ۔۔۔ ۱۹۰، ۱۹۱ ـــ آل عمران

(۹۱) یاجوج ماجوج کی تحقیق ـــ ۹۴ ـــ کہف

(۹۲) قیامت میں سب سے زیادہ خسارے میں وہ لوگ ہوں گے جن کا قبلۂ مقصود دنیاوی ترقیات ہیں۔ ـــ ۱۰۴ ـــ کہف

(۹۳) تو کہہ اے نبیؐ کہ میں بھی ایک بشر ہوں جیسے تم ـــ ۱۱۰ ـــ کہف

(۹۴) شہرت اور مقبولیت میں فرق ـــ ۹۶ ـــ مریم

(۹۵) جنت میں جانے کا راستہ دوزخ پر کو گیا ہے جسے عام محاورات میں پُل صراط کہتے ہیں۔ ـــ ۷۲ ـــ مریم

(۹۶) کوئی ہے اس کی صفت کا ـــ ۶۵ ـــ مریم

(۹۷) عقل مند کو چاہیئے کہ آفرینش عالم کی غرض کو سمجھے ـــ ۱۶ تا ۱۸ ـــ انبیآء

(۹۸) توحید کی محکم دلیل ـــ ۲۲ ـــ انبیآء

(۹۹) آسمان ٹھوس ہیں ـــ ۳۲ ـــ انبیآء، ۱۹ ـــ نبا، ۵۲ ـــ فرقان

(۱۰۰) انبیاء علیہم السلام عوام کے چھوٹے چھوٹے معاملات کی طرف بھی توجہ فرماتے ہیں ـــ ۷۹ ـــ انبیآء

(۱۰۱) اللہ تعالیٰ نے حضرت داؤدؑ کے ہاتھ میں لوہا نرم کر دیا تھا ـــ ۸۰ ـــ انبیآء، ۱۰، ۱۱ ـــ سبا

(۱۰۲) تخت سلیمانی یمن سے شام اور شام سے یمن ایک ماہ کی راہ چند گھنٹوں میں فضا میں طے کرتا تھا۔ ـــ ۸۱ ـــ انبیآء

(۱۰۳) تخت سلیمانی کو زمین سے عاصفہ اٹھاتی تھی اور فضا میں رُخاء لے جاتی تھی ـــ ۸۱ ـــ انبیآء، ۳۶ ـــ صٓ

(۱۰۴) عاصفہ اور رُخاء صرف ہوائی سواری کیلئے ہی استعمال ہو سکتے ہیں ـــ ۸۱ ـــ انبیآء، ۳۶ ـــ صٓ

(۱۰۵) سلیمانؑ کے لئے ہَوا اور جنوں کو مسخر کر دیا تھا ـــ ۸۱، ۸۲ ـــ انبیآء، ۱۲، ۱۳ ـــ سبا

نوٹ:۔ معلوم ہوا کہ ہَوا پر حضرت سلیمان علیہ السلام کو تصرف حاصل تھا۔ وہ شخص قرآن سے جاہل ہے جس نے یہ لکھا ہے کہ سلیمانؑ کے پاس ایک تجارتی بحری بیڑا تھا جس کو آنے اور جانے میں بادِ موافق ملتی تھی۔

(۱۰۶) جنوں کو علم غیب نہیں ہے ـــ ۱۴ ـــ سبا

(۱۰۷) حضرت یونس علیہ السلام سے اجتہادی غلطی ہوئی تھی فریضہ رسالت کی ادائیگی میں کوتاہی نہ کی تھی۔ ـــ ۸۷ ـــ انبیآء

(۱۰۸) حضرت زکریاؑ کی دعا وارث باطنی کے لئے تھی ـــ ۶ ـــ مریم، ۹۰ ـــ انبیآء

(۱۰۹) وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ کی تفسیر ـــ ۱۰۷ ـــ انبیآء

(۱۱۰) توحید اور بعث بعد الموت پر دلائل ـــ ۱ تا ۷ ـــ حج

(۱۱۱) توحید سے انسان کو اعلیٰ مقام ملتا ہے اور شرک ذلت اور پستی میں دھکیلتا ہے ـــ ۳۱ ـــ حج

(۱۱۲) مشعائر اللہ کی تعظیم آثار توحید میں سے ہے، شرک نہیں ـــ ۳۲ ـــ حج

(۱۱۳) قربانی کا فلسفہ ـــ ۳۷ ـــ حج

(۱۱۴) مسلمانوں کو جہاد کا حکم کب اور کیوں دیا گیا ـــ ۳۹، ۴۰ ـــ حج

(۱۱۵) صحابہ رضی اللہ عنہم کی اور خلفائے راشدین کی حقانیت، مقبولیت اور منقبت کا اشارہ۔ ـــ ۴۱ ـــ حج

(۱۱۶) تمام انبیاء اصولِ دین میں متفق رہے ہیں ـــ ۶۷ تا ۶۹ ـــ حج

(۱۱۷) اگر ہمارا رب چلے لوگوں کی خوشی پر تو خراب ہو جائیں آسمان اور زمین ـــ ۷۱ ـــ مومنون

(۱۱۸) یہ دن بدلتے رہتے ہیں باری باری ہم لوگوں میں ورنہ اللہ ظالموں سے راضی نہیں۔ ـــ ۱۴۰ ـــ آل عمران

(۱۱۹) مسلمانوں کی عارضی پسپائی کا مطلب یہ نہیں کہ اللہ انکے دشمنوں سے راضی ہے۔ ـــ ۱۴۰ ـــ آل عمران

(۱۲۰) جنگ احد میں مسلمانوں کی عارضی پسپائی کا راز ـــ ۱۳۹ تا ۱۴۳ ـــ آل عمران

(۱۲۱) اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ چلائے تم کو پہلوں کی راہ ـــ ۲۶ ـــ نسآء

(۱۲۲) اگر تم کبائر سے بچتے رہو گے تو ہم صغائر معاف کر دیں گے۔ — نسآء ۳۱، نجم ۳۲

(۱۲۳) حسد مت کرو بلکہ اللہ کا فضل تلاش کرو — ۳۲ نسآء

(۱۲۴) تعصب اور دشمنی میں انصاف کو ہرگز نہ چھوڑو — ۸ مائدہ

(۱۲۵) ہر ترقی پذیر شے ناقص ہوتی ہے مگر اسلام مکمل دین ہے۔ — ۳ مائدہ

(۱۲۶) جو لوگ اسلام اور کفر کے درمیان راہ نکالتے ہیں وہ کٹر کافر ہیں — ۱۵۰، ۱۵۱ نسآء

(۱۲۷) کافروں سے لڑنا دو وجہ سے فرض ہوا — ۷۵ نسآء

(۱۲۸) قرب قیامت میں اقوام عالم کا ارضی نقشہ — ۵۵ آل عمران

(۱۲۹) مسلمانوں کا اتفاق یہودیوں کی نظر میں خار ہے۔ — ۱۰۰ تا ۱۰۳ آل عمران

(۱۳۰) جنگ احد کے موقع پر کثرت رائے پر عمل کیا گیا — ۱۲۱ تا ۱۲۳ آل عمران

(۱۳۱) جب حکومت اور عوام میں اختلاف ہو تو کتاب اور سنت کی طرف رجوع کرو — ۵۹ نسآء

(۱۳۲) مسلمانوں کی مستقل حکومت اللہ کا فضل و احسان ہے۔ — ۹۴ نسآء

(۱۳۳) جھوٹوں اور دغابازوں کی وکالت مت کرو — ۱۰۷، ۱۰۸ نسآء

نوٹ: ان آیات سے یہ بھی معلوم ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو علمِ غیب نہ تھا۔

(۱۳۴) یہودیوں کو عہد شکنی، بہتان تراشی، جھوٹ اور قتل انبیاء پر سزا دی گئی — ۱۵۵، ۱۵۹ نسآء

(۱۳۵) قتل انبیاء کی وجہ سے یہودیوں پر ذلت اور محتاجی مسلط کی گئی۔ — ۶۱ بقرہ

(۱۳۶) اسرائیل کی موجودہ حکومت حَبْلٍ مِّنَ النَّاسِ کے سہارے قائم ہے۔ — ۱۱۲ آل عمران

(۱۳۷) اور تجھ پر الزام نہیں کہ ان کو مسلمان کیوں نہیں کیا۔ — ۱۱۹ بقرہ

(۱۳۸) اللہ تعالیٰ نے کلام پاک حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب پر اتارا ہے۔ — ۹۷ بقرہ، ۱۹۴ شعراء

(۱۳۹) سو کچھ آنکھیں اندھی نہیں ہو جاتیں بلکہ ان کے دل اندھے ہو جاتے ہیں جو سینوں میں ہیں۔ — ۴۶ حج

(۱۴۰) صفاتِ الٰہی، احکامِ الٰہی کی اصل اور منشا ہیں — آیۃ الکرسی ۲۵۵ بقرہ

(۱۴۱) کفار کی بڑی طاقتوں سے کس طرح معاملات کرنا چاہیئے۔ — ۲۸ آل عمران

(۱۴۲) وَاجْعَلْ لِّيْ نُوْرًا وَّاَعْظِمْ لِيْ نُوْرًا، وَاجْعَلْنِيْ نُوْرًا (الحدیث) — ۳۵ نور

(۱۴۳) وعدۂ استخلاف چاروں خلفائے راشدین پر پورا ہوا۔ — ۵۵ نور

(۱۴۴) انبیاء سابقین بھی کھانا کھاتے تھے اور بازاروں میں آتے جاتے تھے۔ — ۲۰ فرقان

(۱۴۵) انبیاء علیہم السلام کے دشمن مجرمین میں سے ہوئے ہیں۔ — ۳۱ فرقان

نوٹ: اس آیت سے معلوم ہوا کہ جس شخص کے مخالف اولیاء اور علماء ہوں وہ مقبول نہیں بلکہ مردود ہے۔

(۱۴۶) مقبول بندوں کی صفات — ۶۳ تا ۷۷ فرقان

(۱۴۷) قیامت میں بے روگ، چنگا اور مزکّٰی دل کام آئے گا۔ — ۱۱۱ شعراء

(۱۴۸) امیر لوگ انبیاء علیہم السلام کے غریب ساتھیوں کو رذیل اور کمینہ کہتے تھے۔ — ۱۱۱ شعراء

(۱۴۹) شفقت میں رکھ ایمان والوں کو اپنے ہوں یا پرائے۔ — ۲۱۵ شعراء

(۱۵۰) شیطانی وحی کن لوگوں پر آتی ہے۔ — ۲۲۲ شعراء

(۱۵۱) فرعونیوں کو موسیٰؑ کی سچائی کا دل میں یقین تھا مگر پھر بھی تکذیب کرتے تھے۔ — ۱۴ نمل

(۱۵۲) جانوروں کا دائرہ معرفت محدود ہے۔ — ۲۶ نمل

(۱۵۳) بلقیس نے تحائف بھیج کر حضرت سلیمانؑ کی قیمت معلوم کرنا چاہی تھی۔ — ۳۵ نمل

نوٹ: یہاں سے بڑی اقوام کے سیاسی ہتھکنڈوں کا پتہ چلتا ہے جو قوموں اور افراد کی پرائس معلوم کر کے ان کا استحصال کرتے ہیں۔ انٹرنیشنل ریلیشنز کا آج کل یہ اہم مضمون ہے۔

(۱۵۴) اولیاء اللہ سے کرامت اور نبی سے معجزہ ظاہر ہوتا ہے۔ — ۴۰ نمل

(۱۵۵) آصف بن برخیا نے بغیر اسباب مادّی کے چشم زدن میں تخت بلقیس کو سبا سے شام منتقل کر دیا۔ — ۴۰ نمل

(۱۵۶) سلیمان علیہ السلام نے بلقیس کو جو عجائبات دکھلائے اس کا منشاء اپنی عقل کا کمال اور اسکی عقل کا عجز اور نقص ظاہر کرنا تھا تاکہ ہدایت پر آئے۔ — ۴۴ نمل

(۱۵۷) قرآن نے کسی جگہ کسی شخص پر "عَالِمُ الْغَيْبِ" یا فلاں "يَعْلَمُ الْغَيْبَ" کا اطلاق نہیں کیا۔ — ۶۵ نمل

(۱۵۸) نزولِ تورات کے بعد بجائے اہلاک سماوی کے جہاد کا طریقہ شروع کر دیا گیا۔ — ۴۳ قصص

(۱۵۹) جس جاہل سے توقع نہ ہو کہ سمجھانے سے مان لے گا اس سے کنارہ ہی بہتر ہے۔ — ۵۵ قصص

(۱۶۰) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت کوشش کی کہ ابو طالب مرتے وقت کلمہ پڑھ لے اس نے قبول نہ کیا۔ — ۵۶ قصص

(۱۶۱) قارون نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو بدنام کرنے کے لئے خفیہ سازش اور بہتان تراشی کی۔ — ۷۶ قصص

(۱۶۲) مومنوں اور مخلصوں کو امتحان کی بھٹی میں ڈالا جاتا ہے۔ — ۳ عنکبوت

(۱۶۳) کچھ لوگ امتحان کو عذاب سمجھنے لگتے ہیں۔ — ۱۰ عنکبوت

(۱۶۴) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے نبوت سے قبل نہ کتاب پڑھی نہ قلم پکڑا۔ — ۴۸ عنکبوت

(۱۶۵) قرآن شریف حفظ ہی سے باقی ہے لکھنا اس پر افزود ہے۔ — ۴۹ عنکبوت

(۱۶۶) رومیوں کے بارے میں قرآن کی حیرت انگیز پیشین گوئی — ۱ تا ۷ روم

(۱۶۷) مختلف اوقات میں اللہ تعالیٰ کی مختلف تجلّیات کا ورود ہوتا ہے۔ — ۱۷، ۱۸ روم

(۱۶۸) اقوامِ عالم میں رنگوں اور زبانوں کا اختلاف قدرتِ عظیمہ کا نشان ہے۔ — ۲۲ روم

(۱۶۹) اللہ کی صفت نہ آسمان والوں سے ملے نہ زمین والوں سے، وہ پاک ذات ہے۔ — ۲۷ روم

(۱۷۰) (الف) دینِ اسلام دینِ فطرت ہے۔
(ب) اگر دین کے کام دنیا کی خاطر کئے تو دین درست نہ ہوگا — ۳۰ تا ۳۴ روم

(۱۷۱) عالمی جنگوں اور مصائب کا سبب دینِ فطرت سے فرار ہے۔ — ۴۱ روم

(۱۷۲) اللہ کی رحمت سے مراد پاکر بندہ نڈر نہ ہو جائے اس کی قدرت رنگا رنگ ہے۔ — ۵۱ روم

(۱۷۳) رقص و سرود، گانا بجانا وغیرہ اسلامی ثقافت میں داخل نہیں ہیں — ۶ لقمان

(۱۷۴) پیغمبر و مرشد کا حق اللہ کی طرف ہے کہ اسی کے نائب ہیں — ۱۵ لقمان

(۱۷۵) ثنائے او نہ مقدورِ جہانست + کہ کنہش برتر از کون و مکاں است — ۲۷ لقمان

(۱۷۶) شیطان اللہ کا نام لے کر بھی دھوکہ دیتا ہے — ۳۳ لقمان ۶۵ فاطر ۱۴ حدید

(۱۷۷) دنیا کا عیش بھی انسان کو دھوکہ میں ڈالتا ہے۔ — ۳۳ لقمان ۶۵ فاطر ۱۴ حدید

(۱۷۸) جنت میں نعماءِ جسمانی کا انکار قرآن کا انکار ہے — ۴ سجدہ

(۱۷۹) کافر چاہتے اپنی طرف نرم کرنا، منافق چاہتے اپنی چال سکھانی اور پیغمبر کو اللہ پر بھروسہ ہے اس سے دانا کون ہے — ۱ تا ۳ احزاب

(۱۸۰) اپنی جان دہکتی آگ میں ڈالنا روا نہیں، اگر نبی حکم دے تو فرض ہو جائے۔ — ۶ احزاب

(۱۸۱) "صَلٰوۃٌ عَلَی النَّبِیِّ" کی تشریح اور طریقہ — ۵۶ احزاب

(۱۸۲) امانت کی تشریح — ۷۲ احزاب

(۱۸۳) قوم سبا کو آرام میں مستی آئی، لگے مشقت مانگنے جیسے یہودیوں نے من و سلویٰ کے بدلے لہسن پیاز مانگا۔ — ۱۹ سبا

(۱۸۴) اگر یہ ڈھونگ میں نے خود کھڑا کیا ہے تو کے دن چلے گا۔ — ۵۰ سبا

(۱۸۵) ذکر اور نیک اعمال اوپر چڑھتے ہیں جب اپنی حد کو پہنچیں گے کفر مغلوب ہوگا اسلام کو عزت ہوگی۔ — ۱۰ ـــ فاطر

(۱۸۶) (الف) مسلمانوں کو میٹھے پانی (اسلام) اور کھارے پانی (کفر) دونوں سے فائدہ ملے گا — ۱۲ ـــ فاطر

(ب) تمام نعمتیں مومنوں کے لئے ہیں کافر بھی اس میں شریک ہوگئے، قیامت میں خالص انہی کے لئے ہیں۔ — ۳۲ ـــ اعراف

(۱۸۷) اور کوئی نہ بتلائے تجھ کو جیسا بتلائے خبر رکھنے والا یعنی اللہ — ۱۴ ـــ فاطر

(۱۸۸) مُردے کی روح سنتی ہے اور قبر میں پڑا ہے وھڑ وہ نہیں سنتا — ۲۲ ـــ فاطر

(۱۸۹) ہمارا گنہگار معاف ہے، میانہ سلامت ہے اور آگے بڑھے سو سب سے آگے بڑھے (الحدیث) — ۳۲ ـــ فاطر

(۱۹۰) جو طبیب ظاہر سے بغاوت کرے وہ ظاہر میں ہلاک ہوگا، جو طبیب باطن سے بغاوت کرے وہ باطن میں ہلاک ہوگا۔ — ۷ ـــ یٰسین

(۱۹۱) جن کو اللہ نے کھانے کو نہیں دیا ہم اُن کو کیوں کھلائیں؟ سرمایہ پرستوں کی بیہودہ منطق۔ — ۴۷ ـــ یٰسین

(۱۹۲) وَمَا عَلَّمْنٰهُ الشِّعْرَ وَمَا يَنۢبَغِىْ لَهٗ سے علم غیب کلّی کی نفی ہوتی ہے۔ — ۶۹ ـــ یٰسین

(۱۹۳) صٰفّٰت کی آخری تین آیتوں کی بعد نماز اور ختم مجلس پر پڑھنے کی بڑی فضیلت ہے۔ — ۱۸۰ تا ۱۸۲ ـــ صٰفّٰت

(۱۹۴) تمام انبیاء علیہم السلام پر اللہ کی طرف سے سلام آتا ہے جو اُن کی عظمت، عصمت، سالم اور منصور ہونے کی دلیل ہے۔ — ۱۸۰ تا ۱۸۲ ـــ صٰفّٰت

نوٹ:- جو شخص یہ کہتا ہے کہ انبیاء سے قصور بھی ہوتے تھے اور اُن کو سزا تک دی جاتی تھی وہ قرآن سے جاہل ہے۔ حضرت شاہ عبدالقادرؒ فرماتے ہیں "جس پر اللہ سلام بھیجے اس کے معنی یہ کہ اس کی پکڑ نہیں"

(۱۹۵) کیا انسان تسخیر کائنات میں کامیاب ہوگا — ۱۰، ۱۱ ـــ صٓ

(۱۹۶) سرمایہ پرست غریبوں کی معمولی پونجی بھی ہڑپ کرنا چاہتے ہیں — ۲۳ ـــ صٓ

(۱۹۷) سلیمان علیہ السلام کے تخت پر جسد یعنی دھڑ ڈلنے کے معنی — ۳۴ ـــ صٓ

(۱۹۸) سلیمانؑ کی دُعا "اور دے مجھ کو وہ بادشاہی کہ مناسب نہ ہو کسی کو میرے بعد" — ۳۵ ـــ صٓ

نوٹ:۔ مودودی کی تفہیم القرآن میں جو کچھ آیت نمبر ۳۴ اور آیت نمبر ۳۵ کی تفسیر میں لکھا ہے وہ خرافات کا مجموعہ ہے اس تفسیر میں نہایت بیہودہ انداز میں صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی شان روایت اور انبیاء علیہم السلام کی عظمت شان پر ضرب لگائی گئی ہے۔ عبارت میں ابتذال اور بے حیائی بھی ہے۔

(۱۹۹) ایک مقدمہ میں داؤدؑ نے ایک فیصلہ دیا اور سلیمانؑ نے دوسرا فیصلہ دیا۔ — ۷۹ ـــ انبیآء

نوٹ: اس آیت کی تفسیر سے ائمہ فقہہ کی بصیرت اور اختلاف پر روشنی پڑتی ہے۔ اُن کا اختلاف بھی صحیح اور اصح حق اور احق، راجح اور مرجوح کی نوعیت رکھتا ہے۔

(۲۰۰) اَلْقُرْاٰنُ يُفَسِّرُ بَعْضُهٗ بَعْضًا — ۲۳ ـــ زمر

(۲۰۱) دنیا میں کوئی بات قرآن کی باتوں سے بہتر نہیں — ۲۳ ـــ زمر

(۲۰۲) یہ مثال ہے ان کی جو ہیں ایک رب کے بندے اور جو ہیں کئی رب کے بندے — ۲۹ ـــ زمر

(۲۰۳) کاملین کی اولاد اور متعلقین کو جنت میں انہی کے ساتھ ملا دیا جائے گا بشرطیکہ اُن کی راہ پر ہوں اور اگر اُن کی راہ پر نہ ہوں تو جیسے اور۔ — ۸ ـــ مومن، ۲۱ ـــ طور

(۲۰۴) روزی کا تعلق عقل سے نہیں ہے — ۵۲ ـــ زمر

(۲۰۵) اگر موسیٰ علیہ السلام جھوٹے ہیں تو اللہ اُن سے خود نمٹ لے گا، اگر تم جھوٹے ہو تو ذلیل ہوگے۔ — ۲۸ ـــ مومن

(۲۰۷) نعمت کی قدر زوال کے بعد ہوتی ہے۔ — [illegible] — مومن

(۲۰۸) جب چیونٹی کی موت آتی ہے تو پَر نکل آتے ہیں۔ — ۳۷ — مومن

(۲۰۹) اللہ تعالیٰ مجرمین سے اپنے اولیاء کا انتقام لئے بدون نہیں چھوڑتا — ۵۱ — مومن

(۲۱۰) باطل پرست چاہتے ہیں کہ اہل حق سے اوپر ہو کر رہیں مگر ایسا ممکن نہیں — ۵۶ — مومن

(۲۱۱) پیٹ سے قبر تک کتنے حال سے گزرے، ایک حال (قیامت) کا اور یقین کر لو — ۶۸ — مومن

(۲۱۲) عذاب دیکھنے کے بعد ایمان اور توبہ بے فائدہ ہے۔ — ۹۱ — یونس، ۱۸ — نساء، ۸۵ — مومن

(۲۱۳) جب نظام شمسی اُلٹ پلٹ ہو جائے گا تو ایمان اور توبہ کا دروازہ بند ہو جائے گا — ۱۵۹ — انعام

(۲۱۴) اللہ نے دو دن میں زمین بنائی، دو دن میں اس کے اندر قوتیں اور برکت رکھی اور دو دن میں آسمان بنائے۔ — ۹ تا ۱۲ — حٰمٓ سجدہ

(۲۱۵) مقبول بندوں کو موت سے پہلے بشارات دی جاتی ہیں — ۳۰ تا ۳۲ — حٰمٓ سجدہ

(۲۱۶) جو لوگ قرآن کی آیات میں الحاد کرتے ہیں اُن کو ڈھیل دی جاتی ہے مگر انجام آگ ہے۔ — ۴۰ — حٰمٓ سجدہ

(۲۱۷) (الف) خلافتِ راشدہ کی بنیاد شوریٰ پر قائم تھی (ب) مشورہ کی ضرورت ان کاموں میں ہے جو قرآن و سنت میں منصوص نہ ہوں (ج) مشورہ ایسے شخص سے کرنا چاہیئے جو عاقل اور عابد ہو۔ — ۳۸ — شوریٰ

(۲۱۸) اور وہ لوگ کہ جب ان پر ہو وے چڑھائی تو وہ بدلہ لیتے ہیں۔ — ۳۹ — شوریٰ

(۲۱۹) انبیاء علیہم السلام نفس ایمان کے ساتھ ہمیشہ سے متصف ہوتے ہیں۔ — ۵۲ — شوریٰ

(۲۲۰) کافر کو اللہ نے پیدا کیا کہیں تو آرام ملے۔ — ۳۵،۳۴ — زخرف

(۲۲۱) حضرت عیسےٰ علیہ السلام کا نزول قیامت کا نشان ہے۔ — ۶۲،۶۱ — زخرف

(۲۲۲) ہم کو بنی اسرائیل کی کمزوریاں معلوم تھیں پھر بھی ان کو اس زمانہ کی اقوام پر فضیلت دی۔ — ۳۲ — دخان

(۲۲۳) دہریے زمانہ کو خدا جانتے ہیں پھر اللہ ہی کو کیوں نہ مانیں۔ — ۲۴ — جاثیہ

(۲۲۴) اگر تم کسی کے حکم میں نہیں ہو تو واپس لے آؤ مرنے والے کی رُوح کو۔ — ۸۵ تا ۸۷ — واقعہ

(۲۲۵) جنّات حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر کیسے ایمان لائے۔ — ۲۹ تا ۳۲ — احقاف

(۲۲۶) پھر تم سے یہی توقع ہے کہ اگر تم کو حکومت مل جائے تو ملک میں خرابی ڈالو۔ — ۲۲ — محمدؐ

(۲۲۷) اور تم بودے نہ ہو جاؤ کہ پکارنے لگو صلح۔ — ۳۵ — محمدؐ

(۲۲۸) صلح حدیبیہ کو فتح مبین کیوں کہا گیا۔ — ۲،۱ — فتح

(۲۲۹) سورۂ فتح کی آیت نمبر ۲ میں ذنب سے مراد تقصیرات ہیں نافرمانی نہیں۔ — ۲،۱ — فتح، نصر ۳

(۲۳۰) بعض علماء کے نزدیک صحابہؓ سے جلنے والا کافر ہے۔ — ۲۹ — فتح

(۲۳۱) شعائر اللہ چار ہیں (۱) قرآن (۲) پیغمبر (۳) کعبہ (۴) نماز — ۱ تا ۳ — حجرات

(۲۳۲) پیغمبر کی شان میں ادنےٰ گستاخی کفر ہے۔ — ۱ تا ۳ — حجرات

(۲۳۳) ایمان اور اسلام کا فرق — ۱۴ — حجرات

(۲۳۴) قرآنِ کریم نصیحت کے لئے آسان ہے مگر غواصی کے لئے بحرِ بیکراں ہے۔ — ۱۷ — قمر

(۲۳۵) انسان اور جنّ آسمانوں اور زمین کے کناروں سے نہیں نکل سکتے — ۳۳ — رحمٰن

(۲۳۶) کچے لوگ پکے مومنین سے پل صراط پر روشنی طلب کریں گے۔ — ۱۳، ۱۴ — حدید

(۲۳۷) دنیا میں دو گروہ ہیں (الف) حزب اللہ (ب) حزب الشیطان — ۱۹ تا ۲۲ — مجادلہ

(۲۳۸) فئے اور غنیمت میں فرق — ۶ — حشر

(۲۳۹) جو شخص صحابہؓ کی بدگوئی کرے اس کیلئے مال فئے میں کچھ حصہ نہیں — ۱۰ — حشر

(۲۴۰) اگر قرآن پہاڑ پر اتارا جاتا تو وہ پھٹ کر پارہ پارہ ہو جاتا۔ — ۲۱ — حشر

(۲۴۱) کفار سے دوستانہ معاملت نہ کرو اور نہ اپنے راز ان کو دو۔ — ۱۱۸ — آلِ عمران، ۱۰، ۲ — ممتحنہ

| | | |
|---|---|---|
| (۲۴۲) | تمام انبیاءؑ نے عام طور پر اور حضرت عیسیٰؑ نے خاص طور پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بشارت دی ہے۔ | ۶ ــــ صف |
| (۲۴۳) | مقاصد بعثت چار ہیں: تلاوت آیات (۲) تزکیہ (۳) تعلیم کتاب (۴) تعلیم حکمت۔ | ۲ ــــ جمعہ، ۱۶۴ ــــ آل عمران |
| (۲۴۴) | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت قیامت تک کے لئے ہے۔ | ۳ ــــ جمعہ |
| (۲۴۵) | یہودی علماء تزکیہ سے دُوری کی وجہ سے گدھے ہو گئے تھے جن پر کتابیں لدی ہوں۔ | ۵ ــــ جمعہ |
| (۲۴۶) | اولیاء اللہ موت کی تمنا رکھتے ہیں۔ | ۶، ۷ ــــ جمعہ |
| (۲۴۷) | منافقوں کے دلوں میں ہمیشہ دھڑکا اور دغدغہ لگا رہتا ہے۔ | ۴ ــــ منٰفقون |
| (۲۴۸) | تمہاری بعض ازواج اور اولاد تمہاری دشمن ہیں سو اُن سے بچتے رہو | ۱۴ ــــ تغابن |
| (۲۴۹) | مصائب سے چھٹکارے کا ذریعہ تقویٰ ہے۔ | ۳ ــــ طلاق |
| (۲۵۰) | خود کو اور بال بچوں کو جہنّم کی آگ سے بچاؤ۔ | ۶ ــــ تحریم |
| (۲۵۱) | اگر ہم سنتے یا سمجھتے تو دوزخ والوں میں نہ ہوتے۔ | ۱۰ ــــ ملک |
| (۲۵۲) | جو غریبوں، فقیروں، محتاجوں کا حق کھا جاتے ہیں وہ عذاب میں گرفتار ہوتے ہیں۔ | ۱۷ تا ۳۳ ــــ نٓ |

---

**نوٹ ضروری:** ہمارے نوجوانوں کو چاہیئے کہ تفسیر عثمانی کا کثرت سے مطالعہ کریں اور گمراہ کُن تفاسیر سے بچیں۔ خصوصاً محمد علی لاہوری کی تفسیر سے اور تفہیم القرآن سے جو مودودی نے لکھی ہے۔

# علامہ شبیر احمد عثمانیؒ اور سیاست

(۱) **جنگِ بلقان میں ترکوں کی حمایت** خلافتِ عثمانیہ کے بقاء کو علامہؒ بہت اہمیت دیتے تھے۔ اس لئے ترکوں کی زبردست حمایت کی۔

(۲) **عالمِ اسلام کا ایک مرکز ہونا چاہیئے** حضرت علامہؒ کا شروع سے یہ خیال تھا کہ تمام دنیا کے مسلمان ایک مرکز پر جمع ہو جائیں، تاکہ کفار مسلمانوں کی عظمت اور شوکت کو پامال نہ کر سکیں۔ یہی جذبہ تھا جو آخر میں پاکستان کی حمایت میں تبدیل ہو گیا۔

(۳) **جناح صاحبؒ اور علامہؒ** حضرت مرشدی و مولائی بیان فرماتے تھے کہ "ایک روز مولوی شبیر احمد آئے اور کہنے لگے کہ سیاست میں حصّہ لینے کا خیال ہے"۔ میں نے کہا "مولوی شبیر استخارہ کر لو"۔ انہوں نے جواب دیا "سات دن مسلسل استخارہ کے بعد حاضر ہوا ہوں۔ ساتویں دن یہ بھی معلوم ہوا کہ اگر اس وقت اُمت کے لئے کھڑے نہ ہوئے تو بازپرس کریں گے یعنی قیامت میں"۔ چنانچہ میرے کہنے پر انہوں نے پریس کانفرنس بلائی اور پاکستان کی حمایت میں بیان دیا۔ اس کے بعد بہادر یار جنگ اُن کو جناح صاحب کے پاس لے گئے۔ جناح صاحب مولوی شبیر احمد سے بہت متاثر ہوئے۔ تمام امورِ سیاست پر بات چیت ہوئی اور مولوی شبیر احمد کہتے تھے کہ "۹۰ سے ۹۰ فیصد مسائل میں مجھ سے اتفاق کیا۔ چلتے وقت مجھ سے وعدہ لیا کہ اگر میرا کسی مقام پر قیام ہو اور آپ وہاں سے گزریں تو بغیر مجھ سے ملے آگے نہ جائیں۔ مجھ کو نہیں معلوم تھا کہ علماء کے گروہ میں آپ جیسے لوگ بھی ہیں"۔ بعد میں متعدد ملاقاتیں ہوئیں۔ مرشدی و مولائی کہتے تھے کہ جناح صاحب نے دو وصیتیں چھوڑی تھیں ــــ (۱) ایک یہ کہ میری لاش کو علامہ شبیر احمد کے سپرد کیا جائے، وہی تجہیز و تکفین کریں گے (۲) میں تمام زعماء سلطنت کو حکم دیتا ہوں کہ ہر اہم معاملے میں علامہ سے مشورہ کیا کریں۔ چنانچہ لیاقت علی مرحوم نے یہ وصیت علامہؒ کو پیش کی اور آپ نے تمام امور کی تکمیل فرمائی اور ایک بلیغ تقریر فرمائی جس میں یہ بھی کہا کہ اورنگ زیبؒ کے بعد اتنا بڑا مسلمان پیدا نہیں ہوا جس نے مسلمانوں کی اتنی بڑی سیاسی خدمت کی ہو۔ بعض کانگریسی ذہنیت کے لوگ یہ پروپیگنڈا کر رہے ہیں کہ علامہؒ بعد میں پچھتاتے تھے کہ میں نے جناح کی کیوں حمایت کی سو یہ خیال اور پروپیگنڈا باطل ہے اور ابلیسانہ فریب ہے پاکستان کو ڈھانے کے لئے۔

(۴) **علامہؒ اور لیاقت علی خاں شہید** ۱۹۴۵ء میں تاریخ ساز الیکشن میں حضرت علامہؒ نے نہایت مدلّل سیاسی تقاریر فرمائیں میرٹھ، سہارنپور وغیرہ مقامات پر تقاریر فرمائیں اور نوابزادہ لیاقت علی خاں آپ کی تقاریر کی برکت سے کامیاب ہوئے، بلکہ سنٹر کے الیکشن میں سَو فیصدی کامیابی ہوئی۔ حضرت علامہؒ نے قرار داد مقاصد لیاقت علی خاں مرحوم کے ذریعہ اسمبلی میں پیش کرائی۔ یہ قرار داد پاس ہوئی جو پاکستان کے آئین کی اصل بنیاد ہے۔

(۲۵۷) اللہ تعالیٰ نے لوہے کو حضرت داؤد علیہ السلام کے ہاتھ میں موم کی طرح نرم کر دیا تھا۔ لوگ زرہ بناتے آگ سے، اور حضرت داؤد بناتے فقط ہاتھ سے۔ یہ اُن کا معجزہ تھا۔ — سبا ۱۰

نوٹ:۔ مودودی کا یہ خیال باطل ہے کہ حضرت داؤدؑ نے حتّی قوم کی دریافت کردہ لوہے کی صنعت کو سب سے پہلے اور سب سے بڑھ کر جنگی اغراض کے لئے استعمال کیا۔ یہ تفہیم القرآن میں سورۃ انبیاء کی آیت نمبر ۸ کی تشریح میں درج ہے۔ اس عبارت سے معجزۂ داؤدی کی نفی ہوتی ہے۔ یہ خیال بھی باطل ہے کہ لوہے کا زمانہ ۱۰۰۰ اور ۱۲۰۰ ق م کے درمیان شروع ہوا، جو حضرت داؤد علیہ السلام کا زمانہ ہے چونکہ قرآن کہتا ہے: وَحَمَلْنٰهُ عَلٰى ذَاتِ اَلْوَاحٍ وَّدُسُرٍ (۱۳-قمر) یعنی ہم نے نوحؑ کو سوار کر دیا ایک تختوں اور کیلوں والی کشتی پر، جس سے معلوم ہوا کہ لوہے کی چیزیں حضرت نوحؑ کے دَور میں یا اس سے بھی پہلے سے موجود تھیں۔

(۲۵۸) مُزَّمِّلْ کی وجہ تسمیہ زَمِّلُوْنِیْ (مجھے چادر اُوڑھاؤ) ہے یہ ملاطفت اور محبت کا خطاب ہے۔

نوٹ:۔ یہ جو مودودی نے تفہیم القرآن میں لکھا ہے کہ "اے اُوڑھ لپیٹ کر سونے والے کہہ کر پکارنے میں ایک لطیف اندازِ خطاب ہے کہ اب وہ دَور گزر گیا جب آپ آرام سے پاؤں پھیلا کر سوتے تھے"۔ کفر اور زندقہ ہے چونکہ اس میں رکیک انداز ہے اور گستاخی ہے شانِ رسالت میں اور بے ادبی ہے جنابِ باری میں اور واقعہ کے بھی خلاف ہے۔ مُزَّمِّل کے معنی بھی مودودی نے غلط لکھے ہیں "سونے والے" کی اضافت کر کے جہالت کا ثبوت دیا ہے۔ سونے والے سے خطاب کرنا بلاغت کے خلاف ہے۔

(۲۵۹) سورۃ فلق اور سورۃ الناس کو حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ اللہ کا کلام مانتے تھے۔ (تفسیر فلق والناس)

نوٹ:۔ مگر مودودی نے معوذتین کی تفسیر میں حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ کو ان دو سورتوں کا منکر قرار دیا ہے اور یہ لکھا ہے کہ کسی نے اتنی جرأت نہیں کی کہ یہ کہتے کہ وہ قرآن کی ان دو سورتوں کا انکار کر کے کافر ہو گئے تھے (معاذاللہ)

(اس جملے سے خباثت باطنی اور عناد باطنی صاف نمایاں ہے جو اہلِ معرفت سے پوشیدہ نہیں)

(۲۶۰) حضرت نوح علیہ السلام نے اپنے بیٹے کے لئے اضطراب میں دُعا کی تھی جذبۂ جاہلیت سے دعا نہ کی تھی، جیسا کہ مودودی نے لکھا ہے۔ اگر یہ دُعا جذبۂ جاہلیت سے کی گئی تو حضرت ابراہیم علیہ السلام تو عرصہ تک اپنے باپ کے لئے دعا کرتے رہے۔ — ہود ۴۵، ۴۶

---

**نوٹ ضروری:** ہمارے نوجوانوں کو چاہیئے کہ تفسیر عثمانی کا کثرت سے مطالعہ کریں اور گمراہ کن تفاسیر سے بچیں، خصوصاً محمد علی لاہوری کی تفسیر سے اور تفہیم القرآن سے جو مودودی نے لکھی ہے۔

# علامہ شبیر احمد عثمانیؒ اور سیاست

(۱) **جنگِ بلقان میں ترکوں کی حمایت** — خلافتِ عثمانیہ کے بقاء کو علامہؒ بہت اہمیت دیتے تھے۔ اس لئے ترکوں کی زبردست حمایت کی۔

(۲) **عالمِ اسلام کا ایک مرکز ہونا چاہیئے** — حضرت علامہؒ کا شروع سے یہ خیال تھا کہ تمام دنیا کے مسلمان ایک مرکز پر جمع ہو جائیں تاکہ کفار مسلمانوں کی عظمت اور شوکت کو پامال نہ کر سکیں۔ یہی جذبہ تھا جو آخر میں پاکستان کی حمایت میں تبدیل ہو گیا۔

(۳) **جناح صاحبؒ اور علامہؒ** حضرت مرشدی و مولائی بیان فرماتے تھے کہ "ایک روز مولوی شبیر احمد آئے اور کہنے لگے کہ سیاست میں حصہ لینے کا خیال ہے"۔ میں نے کہا "مولوی شبیر استخارہ کر لو"۔ انہوں نے جواب دیا "سات دن مسلسل استخارہ کے بعد حاضر ہوا ہوں۔ ساتویں دن یہ بھی معلوم ہوا کہ اگر اس وقت اُمت کے لئے کھڑے نہ ہوئے تو بازپرس کریں گے یعنی قیامت میں"۔ چنانچہ میرے کہنے پر انہوں نے پریس کانفرنس بلائی اور پاکستان کی حمایت میں بیان دیا۔ اس کے بعد بہادر یار جنگ اُن کو جناح صاحب کے پاس لے گئے۔ جناح صاحب مولوی شبیر احمد سے بہت متاثر ہوئے۔ تمام امور سیاست پر بات چیت ہوئی اور مولوی شبیر احمد کہتے تھے کہ "۸۰ سے ۹۰ فیصد مسائل میں مجھ سے اتفاق کیا۔ چلتے وقت مجھ سے وعدہ لیا کہ اگر میرا کسی مقام پر قیام ہو اور آپ وہاں سے گزریں تو بغیر مجھ سے ملے آگے نہ جائیں۔ مجھ کو نہیں معلوم تھا کہ علماء کے گروہ میں آپ جیسے لوگ بھی ہیں"۔ بعد میں متعدد ملاقاتیں ہوئیں۔ مرشدی و مولائی کہتے تھے کہ جناح صاحب نے دو وصیتیں چھوڑی تھیں — (۱) ایک یہ کہ میری لاش کو علامہ شبیر احمد کے سپرد کیا جائے، وہی تجہیز و تکفین کریں گے (۲) میں تمام زعماء سلطنت کو حکم دیتا ہوں کہ ہر اہم معاملے میں علامہ سے مشورہ کیا کریں۔ چنانچہ لیاقت علی مرحوم نے یہ وصیت علامہؒ کو پیش کی اور آپ نے تمام امور کی تکمیل فرمائی، اور ایک بلیغ تقریر فرمائی جس میں یہ بھی کہا کہ اورنگ زیبؒ کے بعد اتنا بڑا مسلمان پیدا نہیں ہوا جس نے مسلمانوں کی اتنی بڑی سیاسی خدمت کی ہو۔ بعض کانگریسی ذہنیت کے لوگ یہ پروپیگنڈا کر رہے ہیں کہ علامہؒ بعد میں پچھتاتے تھے کہ میں نے جناح کی کیوں حمایت کی سو یہ خیال اور پروپیگنڈا باطل ہے اور ابلیسانہ فریب ہے پاکستان کو ڈھانے کے لئے۔

(۴) **علامہؒ اور لیاقت علی خاں شہید** ۱۹۴۶ء میں تاریخ ساز الیکشن میں حضرت علامہؒ نے نہایت مدلل سیاسی تقاریر فرمائیں میرٹھ، سہارنپور وغیرہ مقامات پر تقاریر فرمائیں اور نوابزادہ لیاقت علی خاں آپ کی تقاریر کی برکت سے کامیاب ہوئے، بلکہ سنٹر کے الیکشن میں سو فیصدی کامیابی ہوئی۔ حضرت علامہؒ نے قرارداد مقاصد لیاقت علی خاں مرحوم کے ذریعہ اسمبلی میں پیش کرائی۔ یہ قرارداد پاس ہوئی جو پاکستان کے آئین کی اصل بنیاد ہے۔

(۵) **علامہؒ اور جمعیۃ العلماء ہند** جمعیۃ العلماء ہند علامہؒ کی تقاریر سے پریشان ہو گئی۔ ایک بڑا وفد مولانا حسین احمد مدنیؒ کی رہبری میں علامہؒ سے ملنے آیا۔ انہوں نے کوشش کی کہ علامہؒ سیاست سے کنارہ کش ہو جائیں مگر علامہؒ نے پاکستان کی حمایت ترک کرنے سے صاف انکار کر دیا۔ یہ گفتگو مکالمۃ الصدرین میں ہے۔ اسی گفتگو میں آپ نے فرمایا تھا "جناح نہ جھک سکتا ہے نہ بک سکتا ہے"۔

(۶) **جمعیۃ العلماء اسلام کلکتہ** حضرت علامہؒ کا پیغام اس کے جلسہ میں سنایا گیا۔ حضرت علامہؒ اس جلسے میں صدارت نہ کر سکے تھے۔ اس جلسہ میں پاکستان کی حمایت کی گئی۔ جناح صاحب کو خراج تعریف بھی پیش کیا گیا۔

(۷) **سرحد کا ریفرنڈم** مرشدی و مولائیؒ نے حضرت علامہؒ کو سرحد جانے کی ترغیب دی۔ چنانچہ آپ دہلی پہنچے، وہاں جناح صاحب نے سرحد جانے کی اپیل کی۔ آپ سرحد گئے اور ۵۰۰ علماء کے ساتھ پشاور، مانسہرہ، ایبٹ آباد، قبائلی علاقوں کا دورہ کیا۔ اس طرح عبدالغفار خاں اور ڈاکٹر خان کو شکست ہوئی، واپسی پر دہلی میں جناح صاحب نے علامہؒ کا شاندار استقبال کیا اور بہت تعریف کی۔ حقیقت میں پاکستان حضرت علامہؒ کی کوششوں کا نتیجہ ہے۔ اسی لئے جناح صاحب نے پاکستان کا جھنڈا حضرت علامہؒ سے بلند کرایا۔ اللہ تعالیٰ دونوں پر انکے مرتبہ کے اعتبار سے رحمت فرمائے۔

(۸) **افسوسناک پروپیگنڈہ** بعض دینی مدارس میں یہ پروپیگنڈہ کیا جا رہا ہے کہ حضرت علامہ شبیر احمد صاحب عثمانی رحمۃ اللہ علیہ پاکستان کی حمایت کرنے پر افسوس کرتے تھے یعنی نعوذ باللہ وہ یہ سمجھتے تھے کہ پاکستان غلط وجود میں آیا۔ مسلمانوں کے لئے اس سے زیادہ افسوسناک بات نہیں ہے کہ وہ اتنی بڑی خداداد مملکت پاکستان کو ریخت کرنے کے لئے ایسا گھناؤنا پروپیگنڈہ کریں۔ یہ بات حضرت علامہؒ پر بہتان ہے اور ایک مخصوص گروہ اس ناپاک اور جھوٹے پروپیگنڈے میں مصروف ہے۔ عوام کو چاہئے کہ ایسے لوگوں کی باتوں میں آ کر گمراہ نہ ہوں۔ پاکستان عطیہ خداوندی ہے اور مسلمانوں پر اس عطیہ کی شکر گزاری فرض ہے۔ شکر یہ ہے کہ پہلے تسلیم کریں کہ واقع میں پاکستان اللہ تعالیٰ کا ایک عطیہ ہے اور جن حضرات نے پاکستان بنایا وہ مسلمانوں کو گمراہ کرنے والے نہ تھے بلکہ محسن تھے۔ دوسرے یہ کہ مسلمانوں کو چاہیئے کہ پاکستان کو خالص اسلامی اسٹیٹ بنانے کی جدوجہد کریں۔ اس جدوجہد میں حضرت علامہؒ کی تفسیر مشعل راہ ثابت ہوگی۔ انشاء اللہ۔

احقر الناس —————— (مولانا) محمد اشفاق احمد

خلیفہ ارشد مولانا مطلوب الرحمٰن عثمانیؒ
(برادر بزرگ علامہ شبیر احمد عثمانیؒ)
۲۴ ستمبر ۱۹۷۰ء

نبیرہ مولانا فیض الحسنؒ سہارنپوری
(ادیب الہند)
۲۰ شوال ۱۳۹۰ھ

نَجْزِي مَنْ شَكَرَ ﴿٣٥﴾ وَلَقَدْ أَنْذَرَهُمْ بَطْشَتَنَا فَتَمَارَوْا بِالنُّذُرِ ﴿٣٦﴾

بدلا دیتے ہیں اس کو جو حق مانے ف۱ اور وہ ڈرا چکا تھا اُن کو ہماری پکڑ سے پھر لگے مکرانے ڈرانے کو ف۲

وَلَقَدْ رَاوَدُوهُ عَنْ ضَيْفِهِ فَطَمَسْنَا أَعْيُنَهُمْ فَذُوقُوا عَذَابِي

اور اُس سے لینے لگے اُس کے مہمانوں کو پس ہم نے مٹا دیں اُن کی آنکھیں اب چکھو میرا عذاب

وَنُذُرِ ﴿٣٧﴾ وَلَقَدْ صَبَّحَهُمْ بُكْرَةً عَذَابٌ مُسْتَقِرٌّ ﴿٣٨﴾ فَذُوقُوا

اور میرا ڈرانا ف۳ اور پڑا اُن پر صبح کو سویرے عذاب جو ٹھہر چکا تھا ☆ اب چکھو

عَذَابِي وَنُذُرِ ﴿٣٩﴾ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُدَّكِرٍ ﴿٤٠﴾

میرا عذاب اور میرا ڈرانا ف۴ اور ہم نے آسان کر دیا قرآن سمجھنے کو پھر ہے کوئی سوچنے والا ☆

وَلَقَدْ جَاءَ آلَ فِرْعَوْنَ النُّذُرُ ﴿٤١﴾ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا كُلِّهَا فَأَخَذْنَاهُمْ أَخْذَ

اور پہنچے فرعون والوں کے پاس ڈرانے والے ف۵ جھٹلایا انہوں نے ہماری نشانیوں کو سب کو پھر پکڑا ہم نے اُنکو پکڑنا

عَزِيزٍ مُقْتَدِرٍ ﴿٤٢﴾ أَكُفَّارُكُمْ خَيْرٌ مِنْ أُولَٰئِكُمْ أَمْ لَكُمْ بَرَاءَةٌ فِي

زبردست کا قابو میں لے کر ف۶ اب تم میں جو منکر ہیں کیا یہ بہتر ہیں اُن سب سے یا تمہارے لئے فارغ خطی لکھدی گئی

الزُّبُرِ ﴿٤٣﴾ أَمْ يَقُولُونَ نَحْنُ جَمِيعٌ مُنْتَصِرٌ ﴿٤٤﴾ سَيُهْزَمُ الْجَمْعُ وَ

ورقوں میں ☆ کیا کہتے ہیں ہم سب کا مجمع ہے بدلا لینے والا ف۷ اب شکست کھائیگا یہ مجمع اور

يُوَلُّونَ الدُّبُرَ ﴿٤٥﴾ بَلِ السَّاعَةُ مَوْعِدُهُمْ وَالسَّاعَةُ أَدْهَىٰ وَأَمَرُّ ﴿٤٦﴾

بھاگیں پیٹھ پھیر کر ف۸ بلکہ قیامت ہے اُنکے وعدہ کا وقت اور وہ گھڑی بڑی آفت ہے اور بہت کڑوی ف۹

إِنَّ الْمُجْرِمِينَ فِي ضَلَالٍ وَسُعُرٍ ﴿٤٧﴾ يَوْمَ يُسْحَبُونَ فِي النَّارِ عَلَىٰ

جو لوگ گنہگار ہیں غلطی میں پڑے ہیں اور سودا میں ☆ جس دن گھسیٹے جائیں گے آگ میں

وُجُوهِهِمْ ذُوقُوا مَسَّ سَقَرَ ﴿٤٨﴾ إِنَّا كُلَّ شَيْءٍ خَلَقْنَاهُ بِقَدَرٍ ﴿٤٩﴾ وَ

اوندھے منہ چکھو مزا آگ کا ف۱۰ ہم نے ہر چیز بنائی پہلے ٹھہرا کر ف۱۱ اور

مَا أَمْرُنَا إِلَّا وَاحِدَةٌ كَلَمْحٍ بِالْبَصَرِ ﴿٥٠﴾ وَلَقَدْ أَهْلَكْنَا

ہمارا کام تو یہی ایک دم کی بات ہے جیسے پلک نگاہ کی ف۱۲ اور ہم برباد کر چکے ہیں

ف۱ یعنی وہ پچھلی رات میں اپنے گھر والوں کو لیکر صاف نکل گئے اُن کو ہم نے عذاب کی ذرا بھی آنچ نہ لگنے دی۔ اور یہی ہماری عادت ہے۔ حق شناس اور شکر گذار بندوں کو ہم اسی طرح بدلہ دیتے ہیں ف۲ یعنی اُس کی باتوں میں واہی تباہی شبہے اور جھگڑے کھڑے کر کے جھٹلانے لگے۔ ف۳ یعنی فرشتے جو حسین لڑکوں کی شکل میں آئے تھے۔ اُن کو آدمی سمجھ کر اپنی خوئے بد کی وجہ سے قبضانا چاہا۔ ہم نے اُن کو اندھا کر دیا کہ ادھر اُدھر دھکے کھاتے پھرتے تھے۔ کچھ نظر نہ آتا تھا۔ اور کہا لو! پہلے اِس عذاب کا مزہ چکھو۔ ف۴ یعنی اندھا کرنے کے بعد اُنکی بستیاں اُلٹ دی گئیں۔ اور اوپر سے پتھر برسائے گئے اُس چھوٹے عذاب کے بعد یہ بڑا عذاب تھا۔ ف۵ حضرت موسٰی اور ہارون اور اُنکے ڈرانیوالے نشان۔ ف۶ یعنی خدا کی پکڑ بڑے زبردست کی پکڑ تھی جس کے قابو سے نکل کر کوئی بھاگ نہیں سکتا۔ دیکھ لو! تمام فرعونیوں کا بیڑہ کس طرح بحر قلزم میں غرق کیا کہ ایک بچ کر نہ نکل سکا۔ ف۷ گذشتہ اقوام کے واقعات سُنا کر موجودہ لوگوں کو خطاب ہے یعنی تم میں کے کافر کیا اُن پہلے کافروں سے کچھ اچھے ہیں جو کفر و طغیان کی سزا میں تباہ نہیں کیے جائیں گے؟ یا اللہ کے ہاں سے کوئی پروانہ لکھ دیا گیا ہے کہ تم جو چاہو شرارت کرتے رہو، سزا نہیں ملے گی؟ یا یہ سمجھے ہوئے ہیں کہ ہمارا مجمع اور جتھا بہت بڑا ہے اور سب مل کر جب ایک دوسرے کی مدد پر آ جائیں گے تو سب سے بدلے لے کر چھوڑیں گے اور کسی کو اپنے مقابلہ میں کامیاب نہ ہونے دینگے؟ ف۸ یعنی عنقریب اِن کو اپنے مجمع کی حقیقت کھل جائے گی جب مسلمانوں کے سامنے سے شکست کھا کر اور پیٹھ پھیر کر بھاگیں گے۔ چنانچہ "بدر" اور "احزاب" میں یہ پیشین گوئی پوری ہوئی۔ اُس وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان پر یہ آیت جاری تھی "سَيُهْزَمُ الْجَمْعُ وَيُوَلُّونَ الدُّبُرَ" ف۹ یعنی یہاں کیا شکست کھائیں گے، اِن کی شکست کا اصلی وقت تو وہ ہوگا جب قیامت سر پر آ کھڑی ہوگی۔ وہ بہت سخت مصیبت کا وقت ہوگا۔ ف۱۰ یعنی اس وقت غفلت کے نشہ میں پاگل بن رہے ہیں۔ یہ سودا دماغ میں سے اُس وقت نکلے گا جب اوندھے منہ دوزخ کی آگ میں گھسیٹے جائیں گے اور کہا جائیگا کہ لو! اب ذرا اس کا مزہ چکھو۔ ف۱۱ یعنی ہر چیز جو پیش آنیوالی ہے اللہ کے علم میں پہلے سے ٹھہر چکی ہے۔ دنیا کی عمر اور قیامت کا وقت بھی اُسکے علم میں ٹھہرا ہوا ہے اُس سے آگے پیچھے نہیں ہو سکتا۔ ف۱۲ یعنی ہم چشم زدن میں جو چاہیں کر ڈالیں کسی چیز کے بنانے یا بگاڑنے میں ہم کو دیر نہیں لگتی نہ کچھ مشقت ہوتی ہے۔

نصف الربع ۱۸ ع ۹

وقف لازم

ف۱ یعنی تمہاری قماش کے بہت سے کافروں کو پہلے تباہ کر چکے ہیں۔ پھر تم میں کوئی اتنا سوچنے والا نہیں کہ اُن کے حال سے عبرت حاصل کر سکے۔ ف۲ یعنی ہر ایک نیکی بدی عمل کے بعد اُن کا اعمالناموں میں لکھی گئی ہے۔ وقت پر ساری مسل سامنے کر دی جائیگی ف۳ یعنی اس سے قبل ہر چھوٹی بڑی چیز کی تفصیل "لوح محفوظ" میں لکھی جا چکی۔ تمام دفاتر باقاعدہ مرتب ہیں کوئی چھوٹی موٹی چیز بھی ادھر اُدھر نہیں ہو سکتی۔ ف۴ مجرمین کے بعد متقین کا انجام بیان فرمایا کہ وہ اپنی سچائی کی بدولت اللہ و رسول کے سچے وعدوں کے موافق ایک پسندیدہ مقام میں ہونگے جہاں اُس شہنشاہ مطلق کا قرب حاصل ہوگا۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ مَلِیْکٌ مُّقْتَدِرٌ مَا تَشَآءُ مِنْ اَمْرٍ یَکُوْنُ فَاَسْعِدْنِیْ فِی الدَّارَیْنِ وَکُنْ لِّیْ وَلَا تَکُنْ عَلَیَّ وَاٰتِنِیْ فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنِیْ عَذَابَ النَّارِ۔ تم سورۃ القمر وللّٰہ الحمد والمنۃ۔ ف۵ جو اُس کے عطایا میں سب سے بڑا عطیہ اور اُس کی نعمتوں میں سب سے اونچی نعمت و رحمت ہے، انسان کی بساط اور اُس کے ظرف پر خیال کرو اور علم قرآن کے اس دریائے ناپیدا کنار کو دیکھو، بلاشبہ ایسی ضیف البنیان ہستی کو آسمانوں اور پہاڑوں سے زیادہ بھاری چیز کا حامل بنا دینا رحمان ہی کا کام ہو سکتا ہے۔ ورنہ کہاں بشر اور کہاں خدا کا کلام۔ (تنبیہ) سورۃ "النجم" میں فرمایا تھا۔ عَلَّمَہٗ شَدِیْدُ الْقُوٰی الخ یہاں کھول دیا کہ قرآن کا اصلی معلم اللہ ہے گو فرشتہ کے توسط سے ہو۔ ف۶ "ایجاد" (وجود عطا فرمانا) اللہ کی بڑی نعمت بلکہ نعمتوں کی جڑ ہے۔



أَشْيَاعَكُمْ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴿٥١﴾ وَكُلُّ شَيْءٍ فَعَلُوْهُ فِي الزُّبُرِ ﴿٥٢﴾

تمہارے ساتھ والوں کو پھر ہے کوئی سوچنے والا ف۱ اور جو چیز اُنہوں نے کی ہے لکھی گئی ورقوں میں ہے ف۲

وَكُلُّ صَغِيْرٍ وَّكَبِيْرٍ مُّسْتَطَرٌ ﴿٥٣﴾ إِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ جَنّٰتٍ وَّ

اور ہر چھوٹا اور بڑا لکھا جا چکا ف۳ جو لوگ ڈرنے والے ہیں باغوں میں ہیں اور

نَهَرٍ ﴿٥٤﴾ فِيْ مَقْعَدِ صِدْقٍ عِنْدَ مَلِيْكٍ مُّقْتَدِرٍ ﴿٥٥﴾

نہروں میں ☆ بیٹھے سچی بیٹھک میں نزدیک بادشاہ کے جس کا سب پر قبضہ ہے ف۴

ع ۳ / ۱۵ / ۱۰

سُوْرَةُ الرَّحْمٰنِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ ثَمَانٌ وَّسَبْعُوْنَ اٰيَةً وَّثَلٰثُ رُكُوْعَاتٍ

سورۂ الرحمٰن مکہ میں نازل ہوئی اور اس کی اٹھتر آیتیں ہیں اور تین رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بیحد مہربان نہایت رحم والا ہے ☆

اَلرَّحْمٰنُ ﴿١﴾ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ﴿٢﴾ خَلَقَ الْإِنْسَانَ ﴿٣﴾ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ ﴿٤﴾

رحمٰن نے ☆ سکھلایا قرآن ف۵ بنایا آدمی ☆ پھر سکھلایا اُسکو بات کرنا ف۶

اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ﴿٥﴾ وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدَانِ ﴿٦﴾ وَالسَّمَاءَ

سورج اور چاند کے لئے ایک حساب ہے ف۷ اور جھاڑ اور درخت مشغول ہیں سجدہ میں ف۸ اور آسمان کو

رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانَ ﴿٧﴾ أَلَّا تَطْغَوْا فِي الْمِيْزَانِ ﴿٨﴾ وَأَقِيْمُوا الْوَزْنَ

اونچا کیا اور رکھی ترازو ☆ کہ زیادتی نہ کرو ترازو میں ☆ اور سیدھی ترازو تولو

بِالْقِسْطِ وَلَا تُخْسِرُوا الْمِيْزَانَ ﴿٩﴾ وَالْأَرْضَ وَضَعَهَا لِلْأَنَامِ ﴿١٠﴾

انصاف سے اور مت گھٹاؤ تول کو ف۹ اور زمین کو بچھایا واسطے خلق کے ف۱۰

فِيْهَا فَاكِهَةٌ وَّالنَّخْلُ ذَاتُ الْأَكْمَامِ ﴿١١﴾ وَالْحَبُّ ذُو الْعَصْفِ

اُس میں میوہ ہے اور کھجوریں جن کے میوہ پر غلاف ☆ اور اُس میں اناج ہے جس کے ساتھ بھس ہے

وَالرَّيْحَانُ ﴿١٢﴾ فَبِأَيِّ اٰلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿١٣﴾ خَلَقَ الْإِنْسَانَ

اور پھول خوشبودار ف۱۱ پھر کیا کیا نعمتیں رب اپنے کی جھٹلاؤ گے تم دونوں ف۱۲ بنایا آدمی کو

اُس کی دو قسمیں ہیں، ایجاد ذات، اور ایجاد صفت تو اللہ تعالیٰ نے آدمی کی ذات کو پیدا کیا اور اُس میں علم بیان کی صفت بھی رکھی یعنی قدرت دی کہ اپنے مافی الضمیر کو نہایت صفائی اور حسن و خوبی سے ادا کر سکے اور دوسروں کی بات سمجھ سکے۔ اسی صفت کے ذریعہ سے وہ قرآن سیکھتا سکھاتا ہے۔ اور خیر و شر، ہدایت و ضلالت، ایمان و کفر اور دنیا و آخرت کی باتوں کو واضح طور پر سمجھتا اور سمجھاتا ہے۔ ف۷ یعنی دونوں کا طلوع و غروب، گھٹنا بڑھنا، یا ایک حالت پر قائم رہنا، پھر ان کے ذریعہ سے فصول و موسم کا بدلنا اور سفلیات پر مختلف طرح سے اثر ڈالنا، یہ سب کچھ ایک خاص حساب اور ضابطہ اور مضبوط نظام کے ماتحت ہے۔ مجال نہیں کہ اُس کے دائرہ سے باہر قدم رکھ سکیں۔ اور اپنے مالک و خالق کے دیئے ہوئے احکام سے روگردانی کر سکیں۔ اُس نے اپنے بندوں کی جو خدمات ان دونوں کے سپرد کر دی ہیں۔ اُن میں کوتاہی نہیں کر سکتے۔ ہمہ وقت ہماری خدمت میں مشغول ہیں۔ ف۸ یعنی علویات کی طرح سفلیات بھی اپنے مالک کی مطیع و منقاد ہیں۔ چھوٹے جھاڑ، زمین پر پھیلی ہوئی بیلیں اور اونچے درخت، سب اُس کے حکم تکوینی کے سامنے سربسجود ہیں۔ بندے اُن کو اپنے کام میں لائیں تو انکار نہیں کر سکتے۔ ف۹ اوپر سے دو دو چیزوں کے جوڑے بیان ہوتے چلے آرہے تھے۔ یہاں بھی آسمان کی بلندی کے ساتھ آگے زمین کی پستی کا ذکر ہے۔ درمیان میں میزان (ترازو) کا ذکر شاید اس لئے ہو کہ عموماً ترازو کو تولتے وقت آسمان و زمین کے درمیان معلق رکھنا پڑتا ہے۔ یہ اس تقدیر پر ہے کہ میزان سے مُراد ظاہری اور حسی ترازو ہو۔ چونکہ اُس کے ساتھ بہت سے معاملات کی درستی اور حقوق کی حفاظت وابستہ تھی۔ اِس لئے ہدایت فرما دی کہ وضع میزان کی یہ غرض جب ہی حاصل ہو سکتی ہے کہ نہ لیتے وقت زیادہ تولو، نہ دیتے وقت کم، ترازو کے دونوں پلے اور باٹ بٹی میں کمی بیشی نہ ہو نہ تولتے وقت ڈنڈی ماری جائے، بلکہ بدون کمی بیشی کے دیانتداری کے ساتھ بالکل ٹھیک ٹھیک تولا جائے۔ (تنبیہ) اکثر سلف نے وضع میزان سے اس جگہ عدل کا قائم کرنا مُراد لیا ہے یعنی اللہ نے آسمان سے زمین تک ہر چیز کو حق و عدل کی بنیاد پر اعلیٰ درجہ کے توازن و تناسب کے ساتھ قائم کیا ہے اگر عدل و حق ملحوظ نہ رہے تو کائنات کا سارا نظام درہم برہم ہو جائے۔ لہٰذا ضروری ہے کہ بندے بھی عدل و حق کے جادہ پر مستقیم رہیں۔ اور انصاف کی ترازو کو اُٹھنے یا جھکنے نہ دیں، نہ کسی پر زیادتی کریں نہ کسی کا حق دبائیں۔ حدیث میں آیا ہے کہ عدل ہی سے زمین و آسمان قائم ہیں۔ ف۱۰ کہ اُس پر آرام سے چلیں پھریں اور کاروبار جاری رکھیں۔ ف۱۱ یعنی پھل میوے بھی زمین سے نکلتے ہیں اور غلّہ اناج بھی۔ پھر غلّہ میں دو چیزیں ہیں۔ دانہ، جو انسانوں کی غذا ہے اور بھوسہ جو جانوروں کے لئے ہے۔ اور بعض چیزیں زمین سے وہ پیدا ہوتی ہیں جو کھانے کے کام میں نہیں آتیں لیکن اُن کی خوشبو وغیرہ سے فائدہ اُٹھایا جاتا ہے۔ ف۱۲ یعنی اے جن و انس! اوپر کی آیات میں تمہارے رب کی جو عظیم الشان نعمتیں اور قدرت کی نشانیاں بیان کی گئیں تم اُن میں سے کس کس کے جھٹلانے کی جرأت کرو گے؟ کیا یہ نعمتیں اور نشانیاں ایسی ہیں جن میں سے کسی کا انکار کیا جا سکے؟ علماء نے ایک حدیث صحیح کی بنا پر لکھا ہے کہ جب کوئی شخص یہ آیت "فَبِأَيِّ اٰلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ" سُنے تو جواب دے "لَا بِشَيْءٍ مِّنْ نِعَمِكَ رَبَّنَا نُكَذِّبُ فَلَكَ الْحَمْدُ" (اے ہمارے رب! ہم تیری کسی نعمت کو نہیں جھٹلاتے۔ سب حمد و ثنا تیرے ہی لئے ہے) (تنبیہ) گو جن کا ذکر تصریحاً پہلے نہیں ہوا لیکن "اَنَام" میں وہ شامل ہیں۔ اور "وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنْسَ إِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ" میں دونوں کا عبادت کے لئے پیدا ہونا مذکور ہے۔ اور اس آیت کے بعد متصل ہی آدمی اور جن کی کیفیت تخلیق بتلائی گئی ہے، اور چند آیات کے بعد "سَنَفْرُغُ لَكُمْ أَيُّهَ الثَّقَلٰنِ" اور "يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ" میں صریحاً جن و انس کو مخاطب کیا گیا ہے، یہ قرائن دلالت کرتے ہیں کہ یہاں مخاطب وہ ہی دونوں ہیں۔

مِنْ صَلْصَالٍ كَالْفَخَّارِ ﴿١٤﴾ وَخَلَقَ الْجَانَّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ ﴿١٥﴾

کھنکھناتی مٹی سے جیسے ٹھیکرا ✩ اور بنایا جن کو آگ کی لپٹ سے ف۱

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿١٦﴾ رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبُّ الْمَغْرِبَيْنِ ﴿١٧﴾

پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے تم دونوں ف۲ ✩ مالک دو مشرق کا اور مالک دو مغرب کا ف۳

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿١٨﴾ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيَانِ ﴿١٩﴾ بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ

پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✩ چلائے دو دریا مل کر چلنے والے ✩ اُن دونوں میں ہے ایک پردہ

لَّا يَبْغِيَانِ ﴿٢٠﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٢١﴾ يَخْرُجُ مِنْهُمَا اللُّؤْلُؤُ

جو ایک دوسرے پر زیادتی نہ کریں ف۴ ✩ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✩ نکلتا ہے اُن دونوں سے موتی

وَالْمَرْجَانُ ﴿٢٢﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٢٣﴾ وَلَهُ الْجَوَارِ الْمُنْشَآتُ

اور مونگا ✩ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✩ اور اُسی کے ہیں جہاز اُونچے کھڑے

فِي الْبَحْرِ كَالْأَعْلَامِ ﴿٢٤﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٢٥﴾ كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا

دریا میں جیسے پہاڑ ف۵ ✩ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✩ جو کوئی ہے زمین پر

فَانٍ ﴿٢٦﴾ وَيَبْقَىٰ وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ ﴿٢٧﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ

فنا ہونے والا ہے ✩ اور باقی رہیگا منہ تیرے رب کا بزرگی اور عظمت والا ف۶ ✩ پھر کیا کیا نعمتیں

رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٢٨﴾ يَسْأَلُهُ مَنْ فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۚ كُلَّ يَوْمٍ هُوَ

اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✩ اُس کو مانگتے ہیں جو کوئی ہیں آسمانوں میں اور زمین میں ہر روز اُس کو

فِي شَأْنٍ ﴿٢٩﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٣٠﴾ سَنَفْرُغُ لَكُمْ أَيُّهَ

ایک دھندا ہے ف۷ ✩ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✩ ہم جلد فارغ ہونے والے ہیں تمہاری طرف

الثَّقَلَانِ ﴿٣١﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٣٢﴾ يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ

اے دو بھاری قافلو ✩ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✩ اے گروہ جنوں کے اور انسانوں کے

إِنِ اسْتَطَعْتُمْ أَنْ تَنْفُذُوا مِنْ أَقْطَارِ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ فَانْفُذُوا ۚ

اگر تم سے ہو سکے کہ نکل بھاگو آسمانوں اور زمین کے کناروں سے تو نکل بھاگو

ف۱ یعنی سب آدمیوں کے باپ آدم کو مٹی سے اور جنوں کے باپ کو آگ کے شعلہ سے پیدا کیا۔ ف۲ "آلاء" کا ترجمہ عموماً "نعمت" کیا گیا ہے لیکن ابن جریر نے بعض سلف سے "قدرت" کے معنی نقل کیے ہیں۔ اس لیے جس مقام پر جو معنی زیادہ چسپاں ہوں وہ اختیار کیے جائیں۔ یہاں اور اس سے پہلی آیت میں دونوں مطلب ہو سکتے ہیں۔ کیونکہ انس و جن کو خلعت وجود سے سرفراز فرمانا اور جماد لایعقل سے عاقل بنادینا اللہ کی بڑی نعمت ہے اور اُس کی لامحدود قدرت کی نشانی بھی ہے۔ (تنبیہ) یہ جملہ "فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ" اِس سورۃ میں اکتیس مرتبہ آیا ہے اور ہر مرتبہ کسی خاص نعمت کی طرف اشارہ کیا گیا ہے یا شئون عظمت و قدرت میں کسی خاص شان کی طرف توجہ دلائی گئی ہے۔ اس قسم کی تکرار عرب و عجم کے کلاموں میں بکثرت پائی جاتی ہے۔ مدت ہوئی رسالہ "القاسم" میں بندہ نے ایک مضمون بعنوان "قرآن مجید میں تکرار کیوں ہے" چھپوایا تھا اُس میں چند نظائر شعرائے عرب کے کلاموں سے پیش کی گئی ہیں اور تکرار کے فلسفہ پر بحث کی ہے یہاں اُس کے بسط کا موقع نہیں۔ ف۳ جاڑے اور گرمی میں جس جس نقطہ سے سورج طلوع ہوتا ہے وہ دو مشرق اور جہاں جہاں غروب ہوتا ہے وہ دو مغرب ہوئیں اِن ہی مشرقین و مغربین کے تغیر و تبدل سے موسم اور فصلیں بدلتی ہیں۔ اور طرح طرح کے انقلابات ہوتے ہیں۔ زمین والوں کے ہزارہا فوائد و مصالح اِن تغیرات سے وابستہ ہیں۔ تو ان کا ادل بدل بھی خدا کی بڑی بھاری نعمت اور اُس کی قدرت عظیمہ کی نشانی ہوئی۔ (تنبیہ) آیت سے پہلے اور پیچھے دور تک دو دو چیزوں کے جوڑے بیان ہوئے ہیں اس لیے یہاں مشرقین و مغربین کا ذکر نہایت ہی لطف دیتا ہے۔ ف۴ یعنی ایسا نہیں کہ میٹھا اور کھاری پانی ایک دوسرے پر چڑھائی کر کے اُس کی خاصیت وغیرہ کو بالکلیہ زائل کر دے یا دونوں مل کر دنیا کو غرق کر ڈالیں۔ اس آیت کے مضمون کے متعلق کچھ تقریر سورۂ "فرقان" کے اواخر میں گذر چکی ہے اُس کو ملاحظہ کر لیا جائے۔ ف۵ یعنی کشتیاں اور جہاز گو بظاہر تمہارے بنائے ہوئے ہیں مگر خود تم کو اللہ نے بنایا اُسی نے وہ قوتیں اور سامان عطا کیے جن سے جہاز تیار کرتے ہو۔ لہٰذا تم اور تمہاری مصنوعات سب کا مالک و خالق وہ ہی خدا ہوا اور یہ سب اُسی کی نعمتیں اور قدرت کی نشانیاں ہوئیں (تنبیہ) یہ جملہ پہلے جملہ "يَخْرُجُ مِنْهُمَا اللُّؤْلُؤُ" کے مقابل ہے یعنی دریا کے نیچے سے وہ نعمتیں نکلتی ہیں اور اوپر یہ نعمتیں موجود ہیں۔ ف۶ یعنی زمین و آسمان کی تمام مخلوق زبان حال و قال سے اپنی حاجات اُسی خدا سے طلب کرتی ہے۔ کسی کو ایک لمحہ کے لیے اُس سے استغنا نہیں۔ اور وہ بھی سب کی حاجت روائی اپنی حکمت کے موافق کرتا ہے۔ ہر وقت اُس کا الگ کام اور ہر روز اُس کی نئی شان ہے۔ کسی کو مارنا، کسی کو جلانا، کسی کو بیمار کرنا، کسی کو تندرست کر دینا، کسی کو بڑھانا کسی کو گھٹانا، کسی کو دینا کسی سے لینا اُس کی شئون میں داخل ہیں۔ وقس علی ہذا۔ ف۷ یعنی دنیا کے یہ کام اور دھندے عنقریب ختم ہونے والے ہیں۔ اس کے بعد ہم دوسرا دور شروع کریں گے جب تم دونوں بھاری قافلوں (جن و انس) کا حساب کتاب ہوگا مجرموں کی پوری طرح خبر لی جائیگی۔ اور وفاداروں کو پورا صلہ دیا جائیگا۔

لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ﴿۳۳﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۳۴﴾

نہیں نکل سکنے کے بدون سند کے ف۱ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ف۲

یُرْسَلُ عَلَیْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ۬ وَّ نُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ﴿۳۵﴾

چھوڑے جائیں تم پر شعلے آگ کے صاف ☆ اور دھواں ملے ہوئے پھر تم بدلہ نہیں لے سکتے ف۳

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۳۶﴾ فَاِذَا انْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَكَانَتْ وَرْدَةً

پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ف۴ پھر جب پھٹ جائے آسمان تو ہو جائے گلابی

كَالدِّهَانِ ﴿۳۷﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۳۸﴾ فَیَوْمَئِذٍ لَّا یُسْئَلُ

جیسے نری ف۵ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ☆ پھر اُس دن پوچھ نہیں

عَنْ ذَنْۢبِهٖۤ اِنْسٌ وَّ لَا جَآنٌّ ﴿۳۹﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۴۰﴾

اس کے گناہ کی کسی آدمی سے اور نہ جن سے ف۶ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ☆

یُعْرَفُ الْمُجْرِمُوْنَ بِسِیْمٰهُمْ فَیُؤْخَذُ بِالنَّوَاصِیْ وَ الْاَقْدَامِ ﴿۴۱﴾

پہچانے پڑیں گے گنہگار اپنے چہرے سے ف۷ پھر پکڑا جائیگا پیشانی کے بال سے اور پاؤں سے ف۸

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۴۲﴾ هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِیْ یُكَذِّبُ بِهَا

پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ☆ یہ دوزخ ہے جس کو جھوٹ بتاتے تھے

الْمُجْرِمُوْنَ ﴿۴۳﴾ یَطُوْفُوْنَ بَیْنَهَا وَ بَیْنَ حَمِیْمٍ اٰنٍ ﴿۴۴﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا

گنہگار ف۹ پھریں گے بیچ اُسکے اور کھولتے پانی کے ف۱۰ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی

تُكَذِّبٰنِ ﴿۴۵﴾ وَ لِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتٰنِ ﴿۴۶﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا

جھٹلاؤ گے ☆ اور جو کوئی ڈرا کھڑے ہونے سے اپنے رب کے آگے اسکے لئے ہیں دو باغ ف۱۱ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی

تُكَذِّبٰنِ ﴿۴۷﴾ ذَوَاتَاۤ اَفْنَانٍ ﴿۴۸﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۴۹﴾ فِیْهِمَا

جھٹلاؤ گے ☆ جن میں بہت سی شاخیں ف۱۲ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے اُن دونوں میں

عَیْنٰنِ تَجْرِیٰنِ ﴿۵۰﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۵۱﴾ فِیْهِمَا مِنْ كُلِّ

دو چشمے بہتے ہیں ف۱۳ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ☆ اُن دونوں میں ہر

ف۱ یعنی اللہ کی حکومت سے کوئی چاہے کہ نکل بھاگے تو بدون قوت اور غلبہ کے کیسے بھاگ سکتا ہے کیا خدا سے زیادہ کوئی قوی اور زور آور ہے۔ پھر نکل کر جائیگا کہاں، دوسری قلمرو کونسی ہے جہاں پناہ لے گا۔ نیز دنیا کی معمولی حکومتیں بدون سند اور پروانۂ راہداری کے اپنی قلمرو سے نکلنے نہیں دیتیں تو اللہ بدون سند کے کیوں نکلنے دیگا۔ ف۲ یعنی اس طرح کھول کھول کر سمجھانا اور تمام نشیب و فراز پر متنبہ کرنا کتنی بڑی نعمت ہے۔ کیا اس نعمت کی تم قدر نہیں کرو گے اور اللہ کی ایسی عظیم الشان قدرت کو جھٹلاؤ گے۔ ف۳ یعنی جس وقت مجرموں پر آگ کے صاف شعلے اور دھواں ملے ہوئے شرارے چھوڑے جائیں گے کوئی اُن کو دفع نہ کرسکیگا اور نہ وہ اس سزا کا کچھ بدلہ لے سکیں گے۔ ف۴ مجرموں کو سزا دینا بھی وفاداروں کے حق میں انعام ہے اور اس سزا کا بیان کرنا تا لوگ سُن کر اُس جرم سے باز رہیں، یہ مستقل انعام ہے۔ حضرت شاہ صاحبؒ لکھتے ہیں "ہر آیت میں نعمت جتائی کوئی اب نعمت ہے اور کسی کی خبر دینا نعمت ہے کہ اُس سے بچیں" ف۵ یعنی قیامت کے دن آسمان پھٹے گا اور رنگ میں لال نری کی طرح ہو جائے گا۔ ف۶ یعنی کسی آدمی یا جن سے اُس کے گناہوں کے متعلق معلوم کرنے کی غرض سے سوال نہ کیا جائیگا کیونکہ خدا کو پہلے سے سب کچھ معلوم ہے۔ ہاں بطور الزام و توبیخ ضابطہ کا سوال کریں گے۔ کما قال "فَوَرَبِّكَ لَنَسْئَلَنَّهُمْ اَجْمَعِیْنَ" (حجر۔ رکوع ۶) یا یہ مطلب ہو کر قبروں سے اُٹھتے وقت سوال نہ ہوگا بعد میں ہونا اس کے منافی نہیں۔ ف۷ یعنی چہروں کی سیاہی اور آنکھوں کی نیلگونی سے مجرم خود بخود پہچانے جائیں گے جیسے مومنین کی شناخت سجدہ اور وضو کے آثار و انوار سے ہوگی۔ ف۸ یعنی کسی کے بال اور کسی کی ٹانگ پکڑ کر جہنم کی طرف گھسیٹا جائے گا۔ یا ہر ایک مجرم کی ہڈیاں پسلیاں توڑ کر پیشانی کو پاؤں سے ملا دیں گے اور زنجیر وغیرہ سے جکڑ کر دوزخ میں ڈالیں گے۔ ف۹ یعنی اُس وقت کہا جائے گا کہ یہ وہی دوزخ ہے جس کا دنیا میں انکار کیا کرتے تھے۔ ف۱۰ یعنی کبھی آگ کا اور کبھی کھولتے پانی کا عذاب ہوگا۔ (اعاذنا اللہ منہا ومن سائر انواع العذاب) ف۱۱ یعنی جس کو دنیا میں ڈر لگا رہا کہ ایک روز اپنے رب کے آگے کھڑا ہونا اور رتی رتی کا حساب دینا ہے اور اسی ڈر کی وجہ سے اللہ کی نافرمانی سے بچتا رہا اور پوری طرح تقویٰ کے راستوں پر چلا اُس کے لئے وہاں دو عالیشان باغ ہیں جن کی صفات آگے بیان کی گئی ہیں۔ ف۱۲ یعنی مختلف قسم کے پھل ہونگے اور درختوں کی شاخیں نہایت پُرمیوہ اور سایہ دار ہونگی۔ ف۱۳ یعنی جو کسی وقت تھمتے نہیں۔ نہ خشک ہوتے ہیں۔

نصف الجمیع وقف لازم ع ۲ ۱۲

فَاكِهَةٍ زَوْجٰنِ ﴿۵۲﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۵۳﴾ مُتَّكِـِٕيْنَ عَلٰى فُرُشٍۢ

میوہ قسم قسم کا ہوگا ✿ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✿ تکیہ لگائے بیٹھے بچھونوں پر

بَطَاۤىِٕنُهَا مِنْ اِسْتَبْرَقٍؕ وَجَنَا الْجَنَّتَيْنِ دَانٍ ﴿۵۴﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ

جن کے استر تافتے کے ف۱ اور میوہ اُن باغوں کا جھک رہا ف۲ پھر کیا کیا نعمتیں

رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۵۵﴾ فِيْهِنَّ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ لَمْ يَطْمِثْهُنَّ اِنْسٌ قَبْلَهُمْ

اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✿ اُن میں عورتیں ہیں نیچی نگاہ والیاں نہیں قربت کی اُن سے کسی آدمی نے اُن سے پہلے

وَلَا جَاۤنٌّ ﴿۵۶﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۵۷﴾ كَاَنَّهُنَّ الْيَاقُوْتُ وَ

اور نہ کسی جن نے ف۳ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✿ وہ کیسی جیسے کہ لعل اور

الْمَرْجَانُ ﴿۵۸﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۵۹﴾ هَلْ جَزَاۤءُ الْاِحْسَانِ

مونگا ف۴ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✿ اور کیا بدلا ہے نیکی کا

اِلَّا الْاِحْسَانُ ﴿۶۰﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۶۱﴾ وَمِنْ دُوْنِهِمَا

مگر نیکی ف۵ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✿ اور ان دو کے سوائے اور

جَنَّتٰنِ ﴿۶۲﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۶۳﴾ مُدْهَاۤمَّتٰنِ ﴿۶۴﴾ فَبِاَيِّ

دو باغ ہیں ف۶ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✿ گہرے سبز جیسے سیاہ ف۷ پھر کیا کیا

اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۶۵﴾ فِيْهِمَا عَيْنٰنِ نَضَّاخَتٰنِ ﴿۶۶﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ

نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✿ اُن میں دو چشمے ہیں اُبلتے ہوئے ✿ پھر کیا کیا نعمتیں

رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۶۷﴾ فِيْهِمَا فَاكِهَةٌ وَّنَخْلٌ وَّرُمَّانٌ ﴿۶۸﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ

اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✿ اُن میں میوے ہیں اور کھجوریں اور انار ف۸ پھر کیا کیا نعمتیں

رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۶۹﴾ فِيْهِنَّ خَيْرٰتٌ حِسَانٌ ﴿۷۰﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا

اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✿ اُن سب باغوں میں اچھی عورتیں ہیں خوبصورت ف۹ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی

تُكَذِّبٰنِ ﴿۷۱﴾ حُوْرٌ مَّقْصُوْرٰتٌ فِى الْخِيَامِ ﴿۷۲﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۷۳﴾

جھٹلاؤ گے ✿ حوریں ہیں رُکی رہنے والیاں خیموں میں ف۱۰ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ✿

ف۱ جب اُن کا استر دبیز ریشم کا ہوگا تو ابرے کو اسی پر قیاس کر لو، کیسا کچھ ہوگا۔ ف۲ جس کے چننے میں کلفت نہ ہوگی کھڑے بیٹھے، لیٹے، ہر حالت میں بے تکلف متمتع ہو سکیں گے۔ ف۳ یعنی اُن کی عصمت کو کسی نے بھی نہ چھوا۔ نہ اُنہوں نے اپنے ازواج کے سوا کسی کی طرف نگاہ اُٹھا کر دیکھا۔ ف۴ یعنی ایسی خوش رنگ اور بیش بہا۔ ف۵ یعنی نیک بندگی کا بدلہ نیک ثواب کے سوا کیا ہو سکتا ہے۔ اِن جنتیوں نے دنیا میں اللہ کی انتہائی عبادت کی تھی۔ گویا وہ اُس کو اپنی آنکھوں سے دیکھتے تھے۔ اللہ نے اُن کو انتہائی بدلہ دیا۔ "فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّاۤ اُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ اَعْيُنٍ" (سجدہ رکوع ۲) شاید اس میں دولتِ دیدار کی طرف بھی اشارہ ہو۔ واللہ اعلم۔ ف۶ شاید پہلے دو باغ مقربین کے لئے تھے اور یہ دونوں اصحاب یمین کے لئے ہیں۔ واللہ اعلم۔ ف۷ سبزی جب زیادہ گہری ہوتی ہے تو سیاہی مائل ہو جاتی ہے ف۸ مگر یہاں کے انار اور کھجوروں پر قیاس نہ کیا جائے۔ اُن کی کیفیت اللہ ہی جانے۔ ف۹ یعنی اچھے اخلاق کی خوبصورت اور خوب سیرت۔ ف۱۰ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ عورت ذات کی خوبی گھر میں رُکے رہنے ہی سے ہے۔

ف۱ یعنی جس نے اپنے وفاداروں پر ایسے احسان و انعام فرمائے اور غور کرو تو تمام نعمتوں میں اصلی خوبی اسی کے نام پاک کی برکت سے ہے۔ اور اسی کا نام لینے سے نعمتیں حاصل ہوتی ہیں۔ پھر سمجھ لو جس کے اسم میں اس قدر برکت ہے مسمّیٰ میں کیا کچھ ہوگی۔ وَنَسْأَلُ اللّٰهَ الْكَرِيْمَ الْوَهَّابَ ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَنْ يَّجْعَلَنَا مِنْ اَهْلِ الْجَنَّةِ الْاَوَّلِيْنَ۔ امین۔ تم سورۃ الرحمٰن و للہ الحمد والمنۃ۔



لَمْ يَطْمِثْهُنَّ اِنْسٌ قَبْلَهُمْ وَلَا جَآنٌّ ﴿۷۴﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۷۵﴾

نہیں ہاتھ لگایا اُن کو کسی آدمی نے اُن سے پہلے اور نہ کسی جن نے ☆ پھر کیا کیا نعمتیں اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ☆

مُتَّكِـِٕيْنَ عَلٰى رَفْرَفٍ خُضْرٍ وَّعَبْقَرِيٍّ حِسَانٍ ﴿۷۶﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ

تکیہ لگائے بیٹھے سبز مسندوں پر اور قیمتی بچھونے نفیس پر ☆ پھر کیا کیا نعمتیں

رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿۷۷﴾ تَبٰرَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِي الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ ﴿۷۸﴾ ع

اپنے رب کی جھٹلاؤ گے ☆ بڑی برکت ہے نام کو تیرے رب کی جو بڑائی والا اور عظمت والا ہے ف۱

## سُوْرَةُ الْوَاقِعَةِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ سِتٌّ وَّتِسْعُوْنَ اٰيَةً وَّثَلٰثُ رُكُوْعَاتٍ

سورۂ واقعہ مکہ میں نازل ہوئی اور اس کی چھیانوے آیتیں ہیں اور تین رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بیحد مہربان نہایت رحم والا ہے ☆

اِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ﴿۱﴾ لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَةٌ ﴿۲﴾ خَافِضَةٌ

جب ہو پڑے ہو پڑنے والی ☆ نہیں ہے اس کے ہو پڑنے میں کچھ جھوٹ ف۲ پست کرنیوالی ہے

رَّافِعَةٌ ﴿۳﴾ اِذَا رُجَّتِ الْاَرْضُ رَجًّا ﴿۴﴾ وَّبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ﴿۵﴾

بلند کرنیوالی ف۳ جب لرزے زمین کپکپا کر ☆ اور ریزہ ریزہ ہوں پہاڑ ٹوٹ پھوٹ کر ☆

فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا ﴿۶﴾ وَّكُنْتُمْ اَزْوَاجًا ثَلٰثَةً ﴿۷﴾ فَاَصْحٰبُ

پھر ہو جائیں غبار اُڑتا ہوا ف۴ اور تم ہو جاؤ تین قسم پر ف۵ پھر داہنی

الْمَيْمَنَةِ ۙ مَآ اَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ﴿۸﴾ وَاَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ۙ مَآ اَصْحٰبُ

والے کیا خوب ہیں داہنے والے ف۶ اور بائیں والے کیا بُرے لوگ

الْمَشْئَمَةِ ﴿۹﴾ وَالسّٰبِقُوْنَ السّٰبِقُوْنَ ﴿۱۰﴾ اُولٰٓئِكَ الْمُقَرَّبُوْنَ ﴿۱۱﴾ فِيْ

ہیں بائیں والے ف۷ اور اگاڑی والے تو اگاڑی والے ☆ وہ لوگ ہیں مقرب ☆

جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ﴿۱۲﴾ ثُلَّةٌ مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۱۳﴾ وَقَلِيْلٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ ﴿۱۴﴾

باغوں میں نعمت کے ف۸ انبوہ ہے پہلوں میں سے اور تھوڑے ہیں پچھلوں میں سے ف۹

ف۲ یعنی قیامت جب ہو پڑیگی اُس وقت کھل جائیگا کہ یہ کوئی جھوٹی بات نہ تھی۔ نہ اُسے کوئی ٹلا سکیگا۔ نہ واپس کر سکیگا۔ اور "لَا يَبْعَثُ اللّٰهُ مَنْ يَّمُوْتُ" وغیرہ کے جھوٹے دعوے سب ختم ہو جائیں۔ کوئی شخص جھوٹی تسلیوں سے اُس دن کی ہولناک سختیوں کو گھٹانا چاہے یہ بھی نہ ہوگا

ف۳ یعنی ایک گروہ کو نیچے لیجاتی ہے اور ایک گروہ کو اوپر اُٹھاتی ہے۔ بڑے بڑے متکبروں کو جو دنیا میں بہت معزز اور سربلند سمجھے جاتے تھے اسفل السافلین کی طرف دھکیل کر دوزخ میں پہنچا دیگی اور کتنے ہی متواضعین کو جو دنیا میں پست اور حقیر نظر آتے تھے، ایمان و عمل صالح کی بدولت جنت کے اعلیٰ مقامات پر فائز کریگی۔ ف۴ یعنی زمین میں سخت زلزلہ آئیگا اور پہاڑ ریزہ ریزہ ہو کر غبار کی طرح اُڑتے پھرینگے۔ ف۵ یعنی وقوع قیامت کے بعد کل آدمیوں کی تین قسمیں کر دی جائیں گی۔ دوزخی، عام جنتی، اور خواص مقربین جو جنت کے نہایت اعلیٰ درجات پر فائز ہونگے۔ آگے تینوں کا مجملاً ذکر کرتے ہیں۔ پھر ان کے احوال کی تفصیل بیان ہوگی۔ ف۶ یعنی جو لوگ عرش عظیم کی داہنی طرف ہونگے جن کو اخذ میثاق کے وقت آدم کے داہنے پہلو سے نکالا گیا تھا۔ اور ان کا اعمالنامہ بھی داہنے ہاتھ میں دیا جائیگا اور فرشتے بھی اُن کو داہنی طرف سے لیں گے اُس روز ان کی خوبی اور یمن و برکت کا کیا کہنا، شب معراج میں حضور نے اِن ہی کی نسبت دیکھا تھا کہ حضرت آدم علیہ السلام اپنی داہنی طرف نظر کر کے ہنستے ہیں اور بائیں طرف دیکھ کر روتے ہیں ف۷ یہ لوگ آدم کے بائیں پہلو سے نکالے گئے، عرش کے بائیں جانب کھڑے کیے جائیں گے، اعمالنامہ بائیں ہاتھ میں دیا جائیگا، اور فرشتے بائیں طرف سے اُن کو پکڑیں گے، اُن کی نحوست اور بدبختی کا کیا ٹھکانا ف۸ یعنی جو لوگ کمالات علمیہ و عملیہ اور مراتب تقویٰ میں دوڑ کر اصحاب یمین سے آگے نکل گئے۔ وہ حق تعالیٰ کی رحمتوں اور مراتب قرب و وجاہت میں بھی سب سے آگے ہیں۔ (وَهُمُ الْاَنْبِيَآءُ وَالرُّسُلُ وَالصِّدِّيْقُوْنَ وَالشُّهَدَآءُ يَكُوْنُوْنَ بَيْنَ يَدَيْ رَبِّهِمْ عَزَّ وَجَلَّ كما قال ابن کثیرؒ) ف۹ حضرت شاہ صاحبؒ لکھتے ہیں "پہلے کہا، پہلی اُمتوں کو، اور پچھلی یہ اُمت (محمدیہ) یا پہلے پچھلے اسی اُمت کے (مُراد ہوں) یعنی اعلیٰ درجہ کے لوگ پہلے بہت ہو چکے ہیں۔ پیچھے کم ہوتے ہیں" (تنبیہ) اکثر مفسرین نے آیت کی تفسیر میں یہ دونوں احتمال بیان کیے ہیں حافظ ابن کثیرؒ نے دوسرے احتمال کو ترجیح دی اور روح المعانی میں طبرانی وغیرہ سے ایک حدیث ابوبکرہ کی بسند حسن نقل کی ہے جس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے آیت کے متعلق فرمایا "هُمَا جَمِيْعًا مِنْ هٰذِهِ الْاُمَّةِ" واللہ اعلم۔ ابن کثیرؒ نے ایک تیسرا مطلب آیت کا بیان کیا ہے۔ احقر کو وہ پسند ہے یعنی ہر اُمت کے پہلے طبقہ میں نبی کی صحبت یا قرب عہد کی برکت سے اعلیٰ درجہ کے مقربین جس قدر کثرت سے ہوئے ہیں پچھلے طبقوں میں وہ بات نہیں رہی۔ کما قال صلی اللہ علیہ وسلم "خَيْرُ الْقُرُوْنِ قَرْنِيْ ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ"۔ ہاں اگر ابوبکرہ کی حدیث صحیح ہو جیسا کہ روح المعانی میں ہے تو ظاہر ہے وہی مطلب متعین ہوگا۔

ع ۳ / ۱۴ — نصف — ۲۰

عَلٰی سُرُرٍ مَّوۡضُوۡنَةٍ ﴿۱۵﴾ مُّتَّکِـِٕیۡنَ عَلَیۡہَا مُتَقٰبِلِیۡنَ ﴿۱۶﴾ یَطُوۡفُ عَلَیۡہِمۡ

بیٹھے ہیں جڑاؤ تختوں پر ف۱ تکیہ لگائے اُن پر ایک دوسرے کے سامنے ف۲ لئے پھرتے ہیں اُنکے

وِلۡدَانٌ مُّخَلَّدُوۡنَ ﴿۱۷﴾ بِاَکۡوَابٍ وَّ اَبَارِیۡقَ ۬ۙ وَ کَاۡسٍ مِّنۡ مَّعِیۡنٍ ﴿۱۸﴾

پاس لڑکے سدا رہنے والے ف۳ آبخورے اور کوزے اور پیالہ نتھری شراب کا ☆

لَّا یُصَدَّعُوۡنَ عَنۡہَا وَ لَا یُنۡزِفُوۡنَ ﴿۱۹﴾ وَ فَاکِہَةٍ مِّمَّا یَتَخَیَّرُوۡنَ ﴿۲۰﴾

جس کو نہ سر دکھے اور نہ بکواس لگے ف۴ اور میوہ جونسا پسند کرلیں ☆

وَ لَحۡمِ طَیۡرٍ مِّمَّا یَشۡتَہُوۡنَ ﴿۲۱﴾ وَ حُوۡرٌ عِیۡنٌ ﴿۲۲﴾ کَاَمۡثَالِ اللُّؤۡلُوَٴ

اور گوشت اُڑتے جانوروں کا جس قسم کو جی چاہے ف۵ اور عورتیں گوری بڑی آنکھوں والیاں ☆ جیسے موتی کے دانے

الۡمَکۡنُوۡنِ ﴿۲۳﴾ جَزَآءًۢ بِمَا کَانُوۡا یَعۡمَلُوۡنَ ﴿۲۴﴾ لَا یَسۡمَعُوۡنَ فِیۡہَا لَغۡوًا وَّ

اپنے غلاف کے اندر ف۶ بدلہ اُن کاموں کا جو کرتے تھے ☆ نہیں سُنیں گے وہاں بکواس اور

لَا تَاۡثِیۡمًا ﴿۲۵﴾ اِلَّا قِیۡلًا سَلٰمًا سَلٰمًا ﴿۲۶﴾ وَ اَصۡحٰبُ الۡیَمِیۡنِ ۬ۙ مَاۤ اَصۡحٰبُ

نہ گناہ کی بات ☆ مگر ایک بولنا سلام سلام ف۷ اور داہنے والے ☆ کیا کہنے داہنے

الۡیَمِیۡنِ ﴿۲۷﴾ فِیۡ سِدۡرٍ مَّخۡضُوۡدٍ ﴿۲۸﴾ وَّ طَلۡحٍ مَّنۡضُوۡدٍ ﴿۲۹﴾ وَّ ظِلٍّ مَّمۡدُوۡدٍ ﴿۳۰﴾

والوں کے ☆ رہتے ہیں بیری کے درختوں میں جنمیں کانٹا نہیں ف۸ اور کیلے تہ پر تہہ ☆ اور سایہ لنبا ف۹

وَّ مَآءٍ مَّسۡکُوۡبٍ ﴿۳۱﴾ وَّ فَاکِہَةٍ کَثِیۡرَةٍ ﴿۳۲﴾ لَّا مَقۡطُوۡعَةٍ وَّ لَا مَمۡنُوۡعَةٍ ﴿۳۳﴾

اور پانی بہتا ہوا ☆ اور میوہ بہت ☆ نہ اُس میں سے ٹوٹا اور نہ روکا ہوا ف۱۰

وَّ فُرُشٍ مَّرۡفُوۡعَةٍ ﴿۳۴﴾ اِنَّاۤ اَنۡشَاۡنٰہُنَّ اِنۡشَآءً ﴿۳۵﴾ فَجَعَلۡنٰہُنَّ اَبۡکَارًا ﴿۳۶﴾

اور بچھونے اونچے ف۱۱ ہم نے اٹھایا اُن عورتوں کو ایک اچھی اُٹھان پر ☆ پھر کیا اُن کو کنواریاں ☆

عُرُبًا اَتۡرَابًا ﴿۳۷﴾ لِّاَصۡحٰبِ الۡیَمِیۡنِ ﴿۳۸﴾ ثُلَّةٌ مِّنَ الۡاَوَّلِیۡنَ ﴿۳۹﴾ وَ ثُلَّةٌ

پیار دلانے والیاں ہم عمر ☆ واسطے داہنے والوں کے ف۱۲ انبوہ ہے پہلوں میں سے ☆ اور انبوہ ہے

مِّنَ الۡاٰخِرِیۡنَ ﴿۴۰﴾ وَ اَصۡحٰبُ الشِّمَالِ ۬ۙ مَاۤ اَصۡحٰبُ الشِّمَالِ ﴿۴۱﴾ فِیۡ سَمُوۡمٍ وَّ

پچھلوں میں سے ف۱۳ اور بائیں والے ☆ کیسے بائیں والے ☆ تیز بھاپ میں اور

ف۱ جو سونے کے تاروں سے بُنے گئے ہیں۔ ف۲ یعنی نشست ایسی ہوگی کہ کسی ایک کی پیٹھ دوسرے کی طرف نہ رہیگی۔ ف۳ یعنی خدمت کے لیئے لڑکے ہونگے جو سدا ایک حالت پر رہیں گے۔ ف۴ یعنی نتھری اور صاف شراب جس کے قدرتی چشمے جاری ہونگے اُس کے پینے سے نہ سر گرانی ہوگی نہ بکواس لگے گی۔ کیونکہ اُس میں نشہ نہ ہوگا۔ خالص سرور اور لذّت ہوگی۔ ف۵ یعنی جس وقت جو میوہ پسند ہو اور جس قسم کا گوشت مرغوب ہو، بدون محنت و تعب کے پہنچے گا۔ ف۶ یعنی صاف موتی کی طرح جس پر گرد و غبار کا ذرا بھی اثر نہ آیا ہو۔ ف۷ یعنی لغو اور واہیات باتیں وہاں نہیں ہونگی۔ نہ کوئی جھوٹ بولیگا۔ نہ کسی پر جھوٹی تہمت رکھے گا۔ بس ہر طرف سے سلام سلام کی آوازیں آئیں گی یعنی جنتی ایک دوسرے کو اور فرشتے جنتیوں کو سلام کریں گے۔ اور رب کریم کا سلام پہنچے گا جو بہت ہی بڑے اعزاز و اکرام کی صورت ہے۔ اور سلام کی یہ کثرت اسکی طرف اشارہ ہے کہ اب یہاں پہنچ کر تم تمام آفات و مصائب سے محفوظ اور صحیح و سالم رہو گے۔ نہ کسی طرح کا آزار پہنچے گا نہ موت آئیگی نہ فنا۔ ف۸ جو قسم قسم کے مزہ دار پھلوں سے لدے ہونگے۔ ف۹ یعنی نہ دھوپ ہوگی نہ گرمی سردی لگے گی۔ نہ اندھیرا ہوگا۔ صبح کے بعد اور طلوع شمس سے پہلے جیسا درمیانی وقت ہوتا ہے ایسا معتدل سایہ سمجھو۔ اور لمبا پھیلا ہُوا اتنا کہ بہترین تیز رفتار گھوڑا سو برس تک متواتر چلتا رہے تو ختم نہ ہو۔ ف۱۰ بہت قسم کا میوہ، نہ پہلے اُس میں سے کسی نے توڑا۔ نہ دنیا کے موسمی میووں کی طرح آئندہ ختم ہو۔ نہ اُس کے لینے میں کسی قسم کی روک ٹوک پیش آئے۔ ف۱۱ یعنی بیحد دبیز اور اونچے ظاہر میں بھی اور رتبہ میں بھی۔ ف۱۲ یعنی حوریں اور دنیا کی عورتیں جو جنت میں ملیں گی وہاں اُنکی پیدائش اور اُٹھان خدا کی قدرت سے ایسا ہوگا کہ ہمیشہ خوبصورت جوان بنی رہیں گی جن کی باتوں اور طرز و انداز پر بے ساختہ پیار آئے۔ اور سب کو آپس میں ہم عمر رکھا جائیگا اور اُن کے ازواج کے ساتھ بھی عمر کا تناسب برابر قائم رہیگا۔ ف۱۳ یعنی اصحاب یمین پہلوں میں بھی بکثرت ہوئے ہیں اور پچھلوں میں بھی اُن کی بہت کثرت ہوگی۔

حَمِيمٍ ﴿٤٢﴾ وَظِلٍّ مِّن يَحْمُومٍ ﴿٤٣﴾ لَّا بَارِدٍ وَلَا كَرِيمٍ ﴿٤٤﴾ إِنَّهُمْ كَانُوا قَبْلَ

جلتے پانی میں ☆ اور سایہ میں دھوئیں کے ☆ نہ ٹھنڈا اور نہ عزت کا ف۱ وہ لوگ تھے اس سے

ذَٰلِكَ مُتْرَفِينَ ﴿٤٥﴾ وَكَانُوا يُصِرُّونَ عَلَى الْحِنثِ الْعَظِيمِ ﴿٤٦﴾ وَكَانُوا

پہلے خوش حال ☆ اور ضد کرتے تھے اس بڑے گناہ پر ف۲ اور

يَقُولُونَ أَئِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَعِظَامًا أَإِنَّا لَمَبْعُوثُونَ ﴿٤٧﴾ أَوَ

کہا کرتے تھے ☆ کیا جب ہم مر گئے اور ہو چکے مٹی اور ہڈیاں کیا ہم پھر اٹھائے جائیں گے ☆ اور کیا

آبَاؤُنَا الْأَوَّلُونَ ﴿٤٨﴾ قُلْ إِنَّ الْأَوَّلِينَ وَالْآخِرِينَ ﴿٤٩﴾ لَمَجْمُوعُونَ

ہمارے اگلے باپ دادے بھی ف۳ تو کہہ دے کہ اگلے اور پچھلے ☆ سب اکٹھے ہونے والے ہیں ☆

إِلَىٰ مِيقَاتِ يَوْمٍ مَّعْلُومٍ ﴿٥٠﴾ ثُمَّ إِنَّكُمْ أَيُّهَا الضَّالُّونَ الْمُكَذِّبُونَ ﴿٥١﴾

ایک دن مقرر کے وقت پر ف۴ پھر تم جو ہو اے بہکے ہوئو جھٹلانے والو ☆

لَآكِلُونَ مِن شَجَرٍ مِّن زَقُّومٍ ﴿٥٢﴾ فَمَالِئُونَ مِنْهَا الْبُطُونَ ﴿٥٣﴾ فَشَارِبُونَ

البتہ کھاؤ گے ایک درخت سینڈھ کے سے ☆ پھر بھرو گے اس سے پیٹ ف۵ پھر پیو گے

عَلَيْهِ مِنَ الْحَمِيمِ ﴿٥٤﴾ فَشَارِبُونَ شُرْبَ الْهِيمِ ﴿٥٥﴾ هَٰذَا نُزُلُهُمْ يَوْمَ الدِّينِ ﴿٥٦﴾

اس پر ایک جلتا پانی ☆ پھر پیو گے جیسے پئیں اونٹ تونسے ہوئے ف۶ یہ مہمانی ہے انکی انصاف کے دن ف۷

نَحْنُ خَلَقْنَاكُمْ فَلَوْلَا تُصَدِّقُونَ ﴿٥٧﴾ أَفَرَأَيْتُم مَّا تُمْنُونَ ﴿٥٨﴾ أَأَنتُمْ

ہم نے تم کو بنایا پھر کیوں نہیں سچ مانتے ف۸ بھلا دیکھو تو جو پانی تم ٹپکاتے ہو ☆ اب تم

تَخْلُقُونَهُ أَمْ نَحْنُ الْخَالِقُونَ ﴿٥٩﴾ نَحْنُ قَدَّرْنَا بَيْنَكُمُ الْمَوْتَ وَمَا

اس کو بناتے ہو یا ہم ہیں بنانے والے ف۹ ہم نے ٹھہرا دیا ہے تم میں مرنا ف۱۰ اور

نَحْنُ بِمَسْبُوقِينَ ﴿٦٠﴾ عَلَىٰ أَن نُّبَدِّلَ أَمْثَالَكُمْ وَنُنشِئَكُمْ فِي مَا

ہم عاجز نہیں ☆ اس بات سے کہ بدلے میں لے آئیں تمہاری طرح کے لوگ اور اٹھا کریں تم کو وہاں

لَا تَعْلَمُونَ ﴿٦١﴾ وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ النَّشْأَةَ الْأُولَىٰ فَلَوْلَا تَذَكَّرُونَ ﴿٦٢﴾

جہاں تم نہیں جانتے ف۱۱ اور تم جان چکے ہو پہلا اٹھان پھر کیوں نہیں یاد کرتے ف۱۲

ف۱ یعنی دوزخ کی آگ سے کالا دھواں اٹھیگا۔ اس کے سایہ میں رکھے جائیں گے جس سے کوئی جسمانی یا روحانی آرام نہ ملے گا۔ نہ ٹھنڈک پہنچے گی، نہ وہ عزت کا سایہ ہوگا۔ ذلیل و خوار اس کی تپش میں بھنتے رہیں گے۔ یہ اُن کی دنیوی خوشحالی کا جواب ہوا جس کے غرور میں اللہ اور رسول سے ضد باندھی تھی ف۲ وہ بڑا گناہ کفر و شرک ہے اور تکذیب انبیاء یا جھوٹی قسمیں کھا کر یہ کہنا کہ مرنے کے بعد ہرگز کوئی زندگی نہیں۔ کما قال تعالیٰ "وَاَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ جَهْدَ اَيْمَانِهِمْ لَا يَبْعَثُ اللّٰهُ مَنْ يَّمُوْتُ" (نحل رکوع ۵) ف۳ جو ہم سے بھی بہت پہلے مر چکے۔ یعنی یہ بات کس کی سمجھ میں آسکتی ہے۔ ف۴ یعنی قیامت کے دن جس کا وقت اللہ کے علم میں مقرر ہے۔ ف۵ یعنی جب بھوک سے مضطر ہوگے تو یہ درخت کھانے کو ملیگا اور اسی سے پیٹ بھرنا پڑیگا۔

ف۶ یعنی گرمی میں تونسا ہوا اونٹ جیسے پیاس کی شدت سے ایک دم پانی چڑھاتا چلا جاتا ہے۔ یہی حال دوزخیوں کا ہوگا لیکن وہ گرم پانی جب منہ کے قریب پہنچائیں گے تو منہ کو بھون ڈالیگا اور پیٹ میں پہنچے گا تو آنتیں کٹ کر باہر آپڑینگی (العیاذ باللہ) ف۷ یعنی انصاف کا مقتضا یہی تھا کہ اُن کی مہمانی اس شان سے کیجائے۔ ف۸ یعنی اس بات کو کیوں نہیں مانتے کہ پہلے بھی اُس نے پیدا کیا اور وہی دوبارہ پیدا کردیگا۔ ف۹ یعنی رحم مادر میں نطفہ سے انسان کون بناتا ہے۔ وہاں تو تمہارا کسی کا ظاہری تصرف بھی نہیں چلتا۔ پھر ہمارے سوا کون ہے جو پانی کے قطرہ پر ایسی خوبصورت تصویر کھینچتا اور اس میں جان ڈالتا ہے۔ ف۱۰ یعنی جلانا مارنا سب ہمارے قبضہ میں ہے۔ جب وجود و عدم کی باگ ہمارے ہاتھ میں ہوئی تو مرنے کے بعد اٹھا دینا کیا مشکل ہوگا۔ ف۱۱ حضرت شاہ صاحب لکھتے ہیں "یعنی تم کو اور جہان میں لیجائیں۔ تمہاری جگہ یہاں اور خلقت بسادیں۔" ف۱۲ یعنی پہلی پیدائش کو یاد کرکے دوسری کو بھی سمجھ لو۔

ف۱ یعنی بظاہر بیج زمین میں تم ڈالتے ہو لیکن زمین کے اندر اُس کی پرورش کر کے باہر نکال کر ایک لہلہاتی کھیتی بنا دینا کس کا کام ہے اس کے متعلق تو ظاہری اور سطحی دعوٰی بھی تم نہیں کر سکتے کہ ہماری تیار کی ہوئی ہے۔ ف۲ یعنی کھیتی پیدا کرنے کے بعد اُس کا محفوظ اور باقی رکھنا بھی ہمارا ہی کام ہے۔ تم چاہیں تو کوئی آفت بھیج دیں جس سے ایک دم میں ساری کھیتی تہس نہس ہو کر رہ جائے۔ پھر تم سر پکڑ کر روؤ اور آپس میں بیٹھ کر باتیں بنانے لگو کہ میاں ہمارا تو بڑا بھاری نقصان ہو گیا۔ بلکہ سچ پوچھو تو بالکل خالی ہاتھ ہو گئے۔ ف۳ یعنی بارش بھی ہمارے حکم سے آتی ہے اور زمین کے خزانوں میں وہ پانی ہم ہی جمع کرتے ہیں۔ تم کو کیا قدرت تھی کہ پانی بنا لیتے یا خوشامد اور زبردستی کر کے بادل سے چھین لیتے۔ ف۴ یعنی ہم چاہیں تو میٹھے پانی کو بدل کر کھاری کڑوا بنا دیں جو نہ پی سکو نہ کھیتی کے کام آئے۔ پھر احسان نہیں مانتے کہ ہم نے میٹھے پانی کے کتنے خزانے تمہارے ہاتھ میں دے رکھے ہیں بعض روایات میں ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پانی پی کر فرماتے تھے۔ "اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ سَقَانَاهُ عَذْبًا فُرَاتًا بِرَحْمَتِهٖ وَلَمْ یَجْعَلْهُ مِلْحًا اُجَاجًا بِذُنُوْبِنَا" (ابن کثیر) ف۵ عرب میں کئی درخت سبز ایسے ہیں جن کو رگڑنے سے آگ نکلتی ہے جیسے ہمارے ہاں بانس۔ پہلے سورۂ "یٰسٓ" میں اس کا بیان ہو چکا یعنی ان درختوں میں آگ کس نے رکھی ہے۔ تم نے یا ہم نے۔ ف۶ یعنی یہ آگ دیکھ کر دوزخ کی آگ کو یاد کریں کہ یہ بھی اُسی کا ایک حصہ اور ادنٰی نمونہ ہے اور سوچنے والے کو یہ بات بھی یاد آ سکتی ہے کہ جو خدا سبز درخت سے آگ نکالنے پر قادر ہے وہ یقیناً مُردہ کو زندہ کرنے پر بھی قادر ہو گا۔ ف۷ جنگل والوں اور مسافروں کو آگ سے بہت کام پڑتا ہے خصوصاً جاڑے کے موسم میں۔ اور یوں تو سب ہی کا کام اُس سے چلتا ہے۔ (تنبیہ) بعض روایات کی بنا پر علماء نے مستحب سمجھا ہے کہ ان آیات میں ہر جملۂ استفہامیہ کو تلاوت کرنے کے بعد کہے "بَلْ اَنْتَ یَا رَبِّ" ف۸ جس نے ایسی مختلف اور کارآمد [illegible] پیدا کیں اور خالص اپنے فضل و احسان سے ہم کو منتفع کیا اُس کا شکر ادا کرنا چاہیئے۔ اور منکرین کی گھڑی ہوئی خرافات سے اُس کی اور اُس کے نام مبارک کی پاکی بیان کرنا چاہیئے۔ تعجب ہے کہ لوگ ایسی آیات باہرہ دیکھنے کے بعد بھی اُس کی قدرت و وحدانیت کو کماحقہٗ نہیں سمجھتے۔ ف۹ اور دوسرے معنی یہ ہیں کہ قسم کھاتا ہوں آیتوں کے اُترنے کی پیغمبروں کے دلوں میں (موضح) یا آیات قرآن کے اُترنے کی آسمان سے زمین پر، آہستہ آہستہ، تھوڑی تھوڑی۔ ف۱۰ حضرت شاہ صاحبؒ لکھتے ہیں "یعنی فرشتے اُس کتاب کو ہاتھ لگاتے ہیں۔ وہ کتاب یہ ہی قرآن لکھا ہوا ہے فرشتوں کے ہاتھوں میں یا لوح محفوظ میں"۔ اور بعض نے "لَا یَمَسُّہٗ" کی ضمیر قرآن کی طرف راجع کی ہے یعنی اِس قرآن کو نہیں چھوتے مگر پاک لوگ، یعنی جو صاف دل اور پاک اخلاق رکھتے ہیں۔ وہ ہی اِس کے علوم و حقائق تک ٹھیک رسائی پا سکتے ہیں۔ یا اِس قرآن کو نہ چھوئیں مگر پاک لوگ، یعنی بدون وضو اُس کے ہاتھ لگانا جائز نہیں جیسا کہ احادیث سے ثابت ہے۔ اس وقت "لَا یَمَسُّہٗ" کی نفی نہی کے لیے ہو گی۔ ف۱۱ یعنی یہ کوئی جادو ٹوٹکا نہیں نہ کاہنوں کی ذلیل اور بے سروپا باتیں ہیں نہ شاعرانہ تک بندیاں بلکہ بڑی مقدس و معزز کتاب ہے جو رب العالمین نے عالم کی ہدایت و تربیت کے لیے اُتاری، جس خدا نے چاند سورج اور تمام ستاروں کا نہایت محکم اور عجیب و غریب نظام قائم کیا، یہ ستارے ایک اٹل قانون کے ماتحت اپنے روزانہ غروب سے اُسی کی عظمت و وحدانیت اور قاہرانہ تصرف و اقتدار کا عظیم الشان مظاہرہ کرتے ہیں (کما احتج بہ ابراہیم علٰی قومہ) اور زبان حال سے شہادت دیتے ہیں کہ جس اعلٰی و برتر ہستی اور سلطنت غیبیہ کے ہاتھ میں ہماری باگ ہے وہ ہی اکیلا زمین، بادل، پانی، آگ، ہوا، مٹی اور کائنات کے ذرّے ذرّے کا مالک و خالق ہو گا۔ کیا ایسے روشن آسمانی نشانات کو دیکھ کر اُن مضامین کی صداقت میں کوئی شبہ رہ سکتا ہے جو پہلے رکوع میں بیان ہوئے ہیں۔ اور کیا ایک عاقل اِس عظیم الشان نظام فلکی پر نظر ڈال کر اتنا نہیں سمجھ سکتا کہ ایک دوسرا باطنی نظام شمسی بھی جو قرآن کریم اور اُس کی آیات یا تمام کتب و صحف سماویہ سے عبارت ہے، اُسی پروردگار عالم کا قائم کیا ہوا ہے جس نے اپنی قدرت و رحمت کاملہ سے یہ ظاہری نظام قائم فرمایا۔ وہ ہی پاک خدا ہے جس نے روحانی ستاروں کے غروب ہونے کے بعد آفتاب قرآن کو چمکایا۔ اور اپنی مخلوق کو اندھیرے میں نہیں چھوڑا۔ آج تک یہ آفتاب برابر چمک رہا ہے۔ کس کی مجال ہے جو اس کو بدل سکے یا غائب کر دے۔ اس کے انوار اور شعاعیں اُن ہی دلوں میں پوری طرح منعکس ہوتی ہیں جو مانجھ کر پاک و صاف کر لیے جائیں۔ ف۱۲ یعنی کیا یہ ایسی دولت ہے جس سے منتفع ہونے میں تم سستی اور کاہلی کرو۔ اور اپنا حصہ اتنا ہی سمجھو کہ اُس کو اور اُس کے بتلائے ہوئے حقائق کو جھٹلاتے رہو۔ جیسے بارش کو دیکھ کر کہہ دیا کرتے ہو کہ فلاں ستارہ فلاں بُرج میں آ گیا تھا اُس سے بارش ہو گئی۔ گویا خدا سے کوئی مطلب ہی نہیں۔ اسی طرح اس باران رحمت کی قدر نہ کرنا جو قرآن کی صورت میں نازل ہوئی ہے اور یہ کہہ دینا کہ وہ اللہ کی اُتاری ہوئی نہیں، سخت بدبختی اور حرمان نصیبی ہے۔ کیا ایک نعمت کی شکر گذاری یہ ہی ہے کہ اُس کو جھٹلایا جائے۔



اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَحْرُثُوْنَ ﴿۶۳﴾ ءَاَنْتُمْ تَزْرَعُوْنَهٗۤ اَمْ نَحْنُ الزّٰرِعُوْنَ ﴿۶۴﴾

بھلا دیکھو تو جو تم بوتے ہو ☆ کیا تم اُس کو کرتے ہو کھیتی یا ہم ہیں کھیتی کر دینے والے ف۱

لَوْ نَشَآءُ لَجَعَلْنٰهُ حُطٰمًا فَظَلْتُمْ تَفَكَّهُوْنَ ﴿۶۵﴾ اِنَّا لَمُغْرَمُوْنَ ﴿۶۶﴾ بَلْ

اگر ہم چاہیں تو کر ڈالیں اُس کو روندا ہوا گھاس پھر تم سارے دن رہو باتیں بناتے ف۲ ہم تو قرضدار رہ گئے ☆ بلکہ

نَحْنُ مَحْرُوْمُوْنَ ﴿۶۷﴾ اَفَرَءَيْتُمُ الْمَآءَ الَّذِيْ تَشْرَبُوْنَ ﴿۶۸﴾ ءَاَنْتُمْ اَنْزَلْتُمُوْهُ

ہم بے نصیب ہو گئے ف۳ بھلا دیکھو تو پانی کو جو تم پیتے ہو ☆ کیا تم نے اُتارا اُس کو

مِنَ الْمُزْنِ اَمْ نَحْنُ الْمُنْزِلُوْنَ ﴿۶۹﴾ لَوْ نَشَآءُ جَعَلْنٰهُ اُجَاجًا فَلَوْ

بادل سے یا ہم ہیں اُتارنے والے ف۳ اگر ہم چاہیں کر دیں اُس کو کھارا پھر کیوں

لَا تَشْكُرُوْنَ ﴿۷۰﴾ اَفَرَءَيْتُمُ النَّارَ الَّتِيْ تُوْرُوْنَ ﴿۷۱﴾ ءَاَنْتُمْ اَنْشَاْتُمْ

نہیں احسان مانتے ف۴ بھلا دیکھو تو آگ جس کو تم سلگاتے ہو ☆ کیا تم نے پیدا کیا

شَجَرَتَهَاۤ اَمْ نَحْنُ الْمُنْشِـُٔوْنَ ﴿۷۲﴾ نَحْنُ جَعَلْنٰهَا تَذْكِرَةً وَّمَتَاعًا

اُس کا درخت یا ہم ہیں پیدا کرنیوالے ف۵ ہم نے ہی تو بنایا وہ درخت یاد دلانے کو ف۶ اور برتنے کو

لِّلْمُقْوِيْنَ ﴿۷۳﴾ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ﴿۷۴﴾ فَلَاۤ اُقْسِمُ بِمَوٰقِعِ النُّجُوْمِ ﴿۷۵﴾

جنگل والوں کے ف۷ سو بول پاکی اپنے رب کے نام کی جو سب سے بڑا ف۸ سو میں قسم کھاتا ہوں تاروں کے ڈوبنے کی ف۹

وَاِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِيْمٌ ﴿۷۶﴾ اِنَّهٗ لَقُرْاٰنٌ كَرِيْمٌ ﴿۷۷﴾ فِيْ كِتٰبٍ

اور یہ قسم ہے اگر سمجھو تو بڑی قسم ☆ بیشک یہ قرآن ہے عزت والا ☆ لکھا ہوا ایک

مَّكْنُوْنٍ ﴿۷۸﴾ لَّا يَمَسُّهٗۤ اِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ ﴿۷۹﴾ تَنْزِيْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۸۰﴾

پوشیدہ کتاب میں ☆ اُس کو وہی چھوتے ہیں جو پاک بنائے گئے ہیں ف۱۰ اُتارا ہوا ہے پروردگار عالم کی طرف سے ف۱۱

اَفَبِهٰذَا الْحَدِيْثِ اَنْتُمْ مُّدْهِنُوْنَ ﴿۸۱﴾ وَتَجْعَلُوْنَ رِزْقَكُمْ اَنَّكُمْ

اب کیا اس بات میں تم سستی کرتے ہو ☆ اور اپنا حصہ تم یہی لیتے ہو کہ

تُكَذِّبُوْنَ ﴿۸۲﴾ فَلَوْلَاۤ اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ ﴿۸۳﴾ وَاَنْتُمْ حِيْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ ﴿۸۴﴾

اُس کو جھٹلاتے ہو ف۱۲ پھر کیوں نہیں جس وقت جان پہنچے حلق کو ☆ اور تم اُس وقت دیکھ رہے ہو ☆

وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْكُمْ وَلٰكِنْ لَّا تُبْصِرُوْنَ ﴿٨٥﴾ فَلَوْلَآ اِنْ كُنْتُمْ

اور ہم اُس کے پاس ہیں تم سے زیادہ پر تم نہیں دیکھتے ☆ پھر کیوں نہیں اگر تم نہیں ہو

غَيْرَ مَدِيْنِيْنَ ﴿٨٦﴾ تَرْجِعُوْنَهَآ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿٨٧﴾ فَاَمَّآ اِنْ كَانَ

کسی کے حکم میں ☆ تو کیوں نہیں پھیر لیتے اُس رُوح کو اگر ہو تم سچے ف۱ سو جو اگر وہ مُردہ ہُوا

مِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ﴿٨٨﴾ فَرَوْحٌ وَّرَيْحَانٌ ۙ وَّجَنَّتُ نَعِيْمٍ ﴿٨٩﴾ وَاَمَّآ اِنْ

مقرب لوگوں میں ☆ تو راحت ہے اور روزی ہے اور باغ نعمت کا ☆ اور جو اگر

كَانَ مِنْ اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿٩٠﴾ فَسَلٰمٌ لَّكَ مِنْ اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿٩١﴾ وَاَمَّآ

وہ ہُوا داہنے والوں میں ☆ تو سلامتی پہنچے تجھ کو داہنے والوں سے ف۲ اور جو

اِنْ كَانَ مِنَ الْمُكَذِّبِيْنَ الضَّآلِّيْنَ ﴿٩٢﴾ فَنُزُلٌ مِّنْ حَمِيْمٍ ﴿٩٣﴾ وَّتَصْلِيَةُ

اگر وہ ہُوا جھٹلانے والوں بہکنے والوں میں سے ☆ تو مہمانی ہے جلتا پانی ☆ اور ڈالنا

جَحِيْمٍ ﴿٩٤﴾ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ حَقُّ الْيَقِيْنِ ﴿٩٥﴾ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ﴿٩٦﴾

آگ میں ف۳ بیشک یہ بات یہی ہے لائق یقین کے ف۴ سو بول پاکی اپنے رب کے نام کی جو سب سے بڑا ف۵

## سُوْرَةُ الْحَدِيْدِ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ اٰيَةً وَّاَرْبَعُ رُكُوْعَاتٍ

سورۂ حدید مدینہ میں نازل ہوئی اور اس کی اُنتیس ۲۹ آیتیں ہیں اور چار رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بیحد مہربان نہایت رحم والا ہے ☆

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿١﴾ لَهٗ مُلْكُ

اللہ کی پاکی بولتا ہے جو کچھ ہے آسمانوں میں اور زمین میں ف۶ اور وہی ہے زبردست حکمتوں والا ☆ اُسی کیلئے ہے راج

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿٢﴾ هُوَ

آسمانوں کا اور زمین کا جلاتا ہے اور مارتا ہے اور وہ سب کچھ کر سکتا ہے ف۷ وہی ہے

الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ ۚ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿٣﴾ هُوَ

سب سے پہلا اور سب سے پچھلا ف۸ اور باہر اور اندر اور وہ سب کچھ جانتا ہے ف۹ وہی ہے

ف۱ یعنی ایسی بیفکری اور بے خوفی سے اللہ کی باتوں کو جھٹلاتے ہو، گویا تم کسی دوسرے کے حکم اور اختیار ہی میں نہیں، یا کبھی مرنا اور خدا کے ہاں جانا ہی نہیں۔ اچھا جس وقت تمہارے کسی عزیز و محبوب کی جان نکلنے والی ہو، سانس حلق میں اٹک جائے، موت کی سختیاں گذر رہی ہوں اور تم پاس بیٹھے اُس کی بے بسی اور درماندگی کا تماشہ دیکھتے ہو، اور دوسری طرف خدا یا اُس کے فرشتے تم سے زیادہ اُس کے نزدیک ہیں جو تمہیں نظر نہیں آتے، اگر تم کسی دوسرے کے قابو میں نہیں تو اُس وقت کیوں اپنے پیارے کی جان کو اپنی طرف نہیں پھیر لیتے اور کیوں بادل ناخواستہ اپنے سے جدا ہونے دیتے ہو۔ دنیا کی طرف واپس لا کر اُسے آنیوالی سزا سے کیوں بچا نہیں لیتے۔ اگر اپنے دعووں میں سچے ہو تو ایسا کر دکھاؤ۔ ف۲ یعنی تم ایک منٹ کے لئے نہیں روک سکتے، اُس کو اپنے ٹھکانے پر پہنچنا ضروری ہے۔ اگر وہ مُردہ مقربین میں سے ہوگا تو اعلیٰ درجہ کی روحانی و جسمانی راحت و عیش کے سامانوں میں پہنچ جائیگا۔ اور "اصحاب یمین" میں سے ہُوا تب بھی کچھ کھٹکا نہیں حضرت شاہ صاحبؒ لکھتے ہیں "یعنی خاطر جمع رکھ اُن کی طرف سے" یا یہ مطلب ہے کہ اصحاب یمین کی طرف سے اُس کو سلام پہنچے گا۔ یا اُس کو کہا جائیگا کہ تیرے لئے آئندہ سلامتی ہی سلامتی ہے، اور تو "اصحاب یمین" میں شامل ہے۔ بعض احادیث میں ہے کہ موت سے پہلے ہی مرنے والے کو یہ بشارتیں ملجاتی ہیں۔ اور اسی طرح مجرموں کو اُنکی بدحالی کی اطلاع دیدی جاتی ہے۔ ف۳ یعنی اُس کا انجام یہ ہوگا اور مرنے سے پہلے اس کی خبر سُنا دی جائے گی۔ ف۴ یعنی تمہاری تکذیب سے کچھ نہیں ہوتا۔ جو کچھ اس صورت میں مؤمنین اور مجرمین کی خبر دی گئی ہے بالکل یقینی ہے، اسی طرح ہو کر رہیگا۔ خواہ مخواہ شبہے پیدا کر کے اپنے نفس کو دھوکا نہ دو بلکہ آنے والے وقت کی تیاری کرو۔ ف۵ یعنی تسبیح و تحمید میں مشغول رہو کہ یہی وہاں کی بڑی تیاری ہے۔ اس نیک مشغلہ میں لگ کر مکذبین کی دل آزار بیہودگیوں سے بھی یکسوئی رہتی ہے اور اُن کے باطل خیالات کا رد بھی ہوتا ہے۔ یہاں سورت کے خاتمہ پر جی چاہتا ہے کہ وہ حدیث نقل کر دیجائے جس پر امام بخاریؒ نے اپنی کتاب کو ختم فرمایا ہے۔ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَلِمَتَانِ خَفِيْفَتَانِ عَلَى اللِّسَانِ ثَقِيْلَتَانِ فِي الْمِيْزَانِ حَبِيْبَتَانِ اِلَى الرَّحْمٰنِ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ۔ تم سورۃ الواقعہ وللہ الحمد والمنہ۔ ف۶ یعنی زبان حال سے یا قال سے یا دونوں سے۔ ف۷ یعنی آسمان و زمین میں سب جگہ اُسی کا حکم اور اختیار چلتا ہے۔ ایجاد و اعدام کی باگ اُسی کے ہاتھ میں ہے۔ کوئی طاقت اُس کے تصرف تکوینی کو روک نہیں سکتی۔ ف۸ جب کوئی نہ تھا، وہ موجود تھا، اور کوئی نہ رہے وہ موجود رہیگا۔ ف۹ ہر چیز کا وجود و ظہور اُسکے وجود سے ہے۔ لہٰذا اُس کا وجود اگر ظاہر و باہر نہ ہو تو اور کس کا ہوگا۔ عرش سے فرش تک اور ذرہ سے آفتاب تک ہر چیز کی ہستی اُسکی ہستی کی روشن دلیل ہے لیکن اسی کے ساتھ اسکی کنہ ذات اور حقائق صفات تک عقل و ادراک کی رسائی نہیں۔ کسی ایک صفت کا احاطہ بھی کوئی نہیں کر سکتا۔ نہ اپنے قیاس و رائے سے اُس کی کچھ کیفیت بیان کر سکتا ہے۔ بایں لحاظ کہہ سکتے ہیں کہ اس سے زیادہ باطن اور پوشیدہ کوئی نہیں۔ بہرحال وہ اندر بھی باہر بھی، ظاہر بھی باطن بھی، کھلے اور چھپے ہر قسم کے احوال کا جاننے والا ہے۔ ظاہر (بمعنی غالب) ایسا کہ اُس سے اوپر کوئی قوت نہیں۔ باطن ایسا کہ اس سے پرے کوئی موقع نہیں جہاں اُس کی آنکھ سے اوجھل ہو کر پناہ مل سکے۔ ففی الحدیث وانت الظاهر فليس فوقك شئ وانت الباطن فليس دونك شئ۔

